بہ عون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان




مطبع منشی نولکشور میں طبع مقبول جہان ہوا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

سرِ تسلیم خامۂ نکتہ پرداز ایسے نکتہ نواز کی جناب میں سجدہ ریز ہے کہ جسنے اپنی قدرتِ کاملہ سے
زبانِ بے زبان کو اندازِ تکلم سکھایا عنوانِ فصاحت نامۂ آفرینش ایسے بلاغت طراز کے مضامینِ
نعت و منقبت سے لبریز کہ جسنے گوہرِ آوازہ انا افصح العرب والعجم کو آویزۂ گوشِ عالم و عالمیان بنایا صلے اللہ علیہ و آلہ
الطیبین و اصحابہ الطاہرین المطہرین امابعد عالمِ عالمِ نادانی کاملِ کمالِ ہرزہ بیانی ناسنجیدۂ بد انجام
ننگِ آدم و خاکِ پائے معنی نگارانِ جدید و قدیم امیر اللہ تسلیم اربابِ سخن صاحبانِ فن کی خدمت میں
التماس آگہی گستاخانہ عرض پیرا ہے کہ عالمِ شباب میں کہ شعبۂ جنون شباب ہو یہی ہر شخص کو شوریدہ سر آشفتہ مزاج
بے حضور بنی ولولہ از خود رفتگی نے پاؤں نکالے کیفِ نوجوانی نے آنکھوں میں پردے ڈالے چشمِ بینا و گوشِ شنوا
دیکھنے سننے کو باقی رہے غفلتِ بیخودی سے اگر کبھی آپ میں ہے اتفاق سے صحبتِ بیٹھا نہ سے جی بہلنے لگا
یارانِ اہلِ مذاق سے جو منہ نکلنے لگا اگر افسانہائے عشق انگیز حکایتہائے ہوس آمیز کہتا سنتا بارہا لطفِ سحر طرازی
اعجاز پردازی پر دو ناشر ہنستا آخر شعر و سخن کی طرف طبیعت مائل ہوئی موزونی کلام سے فرحت حاصل ہوئی
مبتدیانہ تک کچھ کہنا کیا آپ ہی اپنی بیہودہ خیالی بیہودہ مقالی کو دیکھکر چپ رہا کیا بسبب عدم لیاقتی کے

اوستادون کی خدمت سے قاصر رہتا اس جناب پریشان کو کسی مجموعۂ کمال کے روبرو زبان سے نکلتا اتفاقاً
ایکدن مہر سپہر سخندانی ماہ برج روشن بیانی قدوۂ بیان معنی طرازی آبروی سخن گوہر نکتہ پردازی جناب
میرزا محمد اصغر علی خان نسیم شاگرد خاقانی جہان بلاغت انوری عالم فصاحت حضرت
حکیم محمد مومن خان اسکنہم اسد فی فرادیس الجنان کی خدمت مین شرف استفادۂ ملازمت سے
ممتاز ہوا حصول دولت قدمبوس سے سرفراز ہوا بعد اظہار کار او ہر او وہر کے ارشاد فرمایا کہ تو بہی کچہ
موزون کیا کر عرض کیا بہت بہتر اوسی دن سے جناب ممدوح عنایت فرمانے لگے اصلاح سے درستی ناہمواری
طبیعت فرمانے لگے یہان تک کہ مدت قلیل مین قریب دو سو بیت کے فراہم ہو گیا بعد ترتیب لہاسی ردیف کے
بہلا چنگا ایک ذخیرہ باہم ہو گیا مگر افسوس زمانۂ غدر مین کہ اہل جہاد باطلہ کا زور تہا ہر طرف دین والونکا
شور تہا گلی کوچے مین سوا دینی بہائیون کے انسان کم نظر آتا تہا ہر فرد بشر ان بدخون
کے شر سے گہبراتا تہا وقتیکہ دخل مخارج فوج انگریزی و ہندوستانی کے وہ سرمایۂ حیات مجہ سے
چہوٹ گیا ہمراہ اثاث البیت کے لٹ گیا چندی دل کو نہایت قلق رہا اندوہ سے جگر شق ہوا شعر و
سخن کے نام سے نفرت ہوتی ایسے چرچے سے وحشت ہوتی آخر بقول شخصی شعر طبیعت کو
ہوگا قلق چند روز ٹہہرتے ٹہہرتے ٹہر جائیگی ٭ بعد چندے پہر وہی سودا ہوا اور وہی
ہرزہ خیالی مین مبتلا ہوا بموجب ارشاد استاد شعر پہر وہی بے اختیاری ہو گئی ٭ پہر
وہی حالت ہماری ہو گئی ٭ بالفعل بسبب قدردانی جوہر شناسی میر کبیر آتشور صاحب ہمت بمرتبت
اعتبار فخر روزگار بر جلیس شمیم عطارد رقم جناب منشی نول کشور صاحب کے ان خزف پارۂ چند
کو جمع کیا بموجب حکم نام زنگلی کا نور نام تاریخی اسکا نظم ارجمند ۱۲۸۸ھ قرار دیا
ہنروران باریک بین سخن وران نکتہ چین سے امید ہی کہ اس بے مایہ کے عیب و نقصان کو دیکہکر چین بجبین
نلائین اصلاح باصواب سے کہ طریقۂ پاک نظران معنی شناس کا ہی کمتر نوازی کو کام فرمائین تمت



# قصائد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## قصیدۂ اول در نعتِ احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

فقر مین تقصیر دیتی ہی لباسِ اغنیا — جسمِ عُریان پر اُٹھو ہوتا ہی نقشِ بوریا

خاک مین مل کر بھی ہی مجکو خیالِ خسروی — جانتا ہون مور کی سائی کو مین ظلِّ ہما

مُنہ نہ دیکھا میری حسرت نے کبھی امید کا — آج تک ہی صورتِ آمالِ مفلس نارسا

کچھ تو کم ہو جوشِ محرومی خدارا ای فلک — پھر چندی انقلابِ لطفِ بختِ نارسا

فیضِ اربابِ ہمم ہے قوتِ بے مایگان — کشتیِ درویش کو دستِ کرم ہی ناخدا

گھر مین بیٹھا عالمِ ایجاد کی کرتا ہون سیر — دل مری پہلو مین ہی آئینۂ قدرت نما

میری و گل کی رابطہ ہی صورتِ مصراعِ بیت — ایک ہین معنی مین دونون او ظاہر مین جدا

گو اسیرِ گل ہون لیکن نکہتِ گل کی طرح — مجکو بھی حاصل ہے ہر دم کشتابِ جنبِ ہوا

میرا ہر نالہ دلیل منزل مقصود ہے — رہنمائی کاروان ہوں صورت بانگ درا
ہمسری کی تیغ میری نقش ہستی کو بچان — قطرۂ ناچیز ہوں لیکن ہوں دریا آشنا
عشق کامل چاہیے فیض جمال پاک سے — رفتہ رفتہ نور ہو جاتا ہے پتلا خاک کا
امتحان گر چاہتا ہے دیکھ سینے کو مری — ہو رہا ہے مشرق خورشید مہر مصطفی
جسکا ادنی مرتبہ یہ ہے کہ مثل روح و تن — ہر گھڑی آغوش میں تھا آشنا ہے قرب خدا
طی کیے نہ پردۂ گردون شب معراج میں — جیسے عینک سے گذر جائے نگاہ تیز پا
ایک ذات پاک تھی کونین میں فعل کو عزیز — فرشتیوں کی نور ایمان عرشیوں کے پیشوا
یعنی بیت دو عالم یوں سمجھنا چاہیے — تھی خبر ذات مقدس جسکا فقر تھا مبتدا
عین کثرت میں ہے پابند وحدت مثل شمع — نور بخش بزم تھی اور بزم سے مطلب تھا
اک توجہ میں دو عالم کی حقیقت کھل گئی — قلب تھا لوح طلسم گنج اسرار خدا
زندگی بخش دل مردہ تھا ہر حرف سخن — آب حیوان تھا دہن لب تھا جدا آب بقا
سینۂ حاسد سے پوچھا چاہیے اوج کمال — سو جگہ سے چاک ہے جس طرح مفلس کی ردا
واہ ری عظمت کہ خاک پا کو راہ فخر سے — کھینچتا تھا ہر ملک آنکھوں میں جای توتیا
اہل بینش تھی مگر بینش تھی ہر دم لوث سے — مثل دامان نگاہ چشم اعمی پارسا
بسکہ فانی ذات حق میں تھے کراما کاتبین — دم بخود ہیں صورت تصویر کیا تھا کیا ہوا
بی نیازی کی بدولت [illegible] میں — ہو گیا تنگ شنیدن جیسے میرا ماجرا
کیا کہوں کسکی ادب سے دل تھا یا کوئی صنم — جسکے سایے تک پہونچ سکتی نہ تھی حرص و ہوا
دیکھکر زہد و عبادت اُسکی تسبیح و دعا — عالم علوی سے آتی تھی صدای مرحبا
ذرہ ذرہ آئینہ تھا آفتاب حشر کا — صبح عید شب جنت اسکی کوچی کی فضا

ایک ذات پاک ہی ہے صفوت چار اوصاف سے
منتصر ہی عیسی نفس موسی سخن یوسف لقا

واہ ری لطف تکلم وقت ارشاد بیان
حرف ہوکر لب سی آتا تہا کلمۂ علم خدا

تیغ نی جسم عدو کی تہی سر تیشی اختیار
سنکی نام زندگی خضر ہستی ہو گئی قضا

کہینچی تیغ دو دم جب دم میان کارزار
روح کا فر پاس سی کہتی رضینا بالقضا

سامنی جو آ گیا اسکے ہوا سوی عدم
بنگئی شمشیر عریان جادۂ دشت فنا

تہی ری تسلیم کیجیے ترک اوسکا پاس کر
خاک تو لکہی گا اوصاف جناب مصطفی

چاہیے ہر دم حضور دل سی یہ کہتا رہی
ای شہ والا حسب صلّ علی صلّ علی

## قصیدۂ دوم در مدح حضرت ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ قیصر زمان سلطان عالم محمد واجد علی شاہ خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

ٹپکی ہین دیدۂ بیخواب سی صد ہا گوہر
دیکہتی دیکہتی ہٹ ہٹ گئی کیا کیا گوہر

واسطی اپنی کی دونون ہین نہایت بی فیض
کیا مری آبلۂ پای جنون کیا گوہر

بی ثباتی کو مری دیکہہ کہ آنسو کی طرح
خود بخود ٹوٹ گیا ہاتہ جو آیا گوہر

اشک سی پہر کہین قسمت نکری تر دامن
دیکہتا ہون مین سدا خواب مین دریا گوہر

اشک آلودۂ خون ہی ہی فریب تقدیر
دیتی ہین لعل یمن کا مجہی دہوکا گوہر

پارۂ دل تہ دامن ہی یہان یا آنسو
لعل ایسا ہی مری بخت مین ایسا گوہر

اشک ریزی نہوئی حسرت باندہ سی کم
ابر تصویر سی برساتا ہی کیا کیا گوہر

تہا وہ غم دہشت کہ صناع ازل کی آگی
اشک ہوتا ہی مین بگڑکر جو بناتا گوہر

چین غربت مین سواد خم جگر کی معلوم
خوب بیدا کیا جب بحر سی نکلا گوہر

آبرو لاکھہ ہو تمکین جو نہین کچھہ بہی نہین — قیمتی ہو نہین سکتا کبہی ہلکا گوہر
وہ سیہ بخت ہین دریا مین اگر سایہ پڑی — بیگمان قلبِ صدف مین ہی سویدا گوہر
دل نہین صاف تو کیونکر ہو قبولِ عالم — سچ ہی کیا خاک نظر مین چڑہی چہوٹا گوہر
دیتی ہین اہلِ صفا اہلِ صفا کو قوت — ضعفِ دل کی لیی لکہتی ہین اطبا گوہر
کسطرح جوشش مین جاتا ہی ہر ہی تسلیم — تا کجا تارِ پریشان مین پرونا گوہر
چہوڑ اندازِ غزل وقتِ قصیدہ آیا — نہ لٹا بیخودیِ شوق مین عمدا گوہر
عذرِ شوریدہ سری ہی جو تجہی سن ہمسی — مطلعِ صاف کہ ہر نقطہ ہو جسکا گوہر

## مطلع ثانی

غور ہی دیکہہ ذرا ہمدم والا گوہر — آبرو مین درِ مضمون ہین سوایا گوہر
لاکہہ بیقدریِ دوران ہی مگر اسپر بہی — مجہسی گر پوچہی تو ہمسر نہین اسکا گوہر
یہ دل و جان ہی دل و جانِ صفا طینت کا — آبلہ ہی جگرِ چاکِ صدف کا گوہر
دیکہتا ہون اسی نورِ دلِ لوحِ محفوظ — مارا پہرتا ہی جہان مین تہ دریا گوہر
اس سہی ہی حشر تلک زینتِ نامِ ممدوح — چند دم ہی سببِ رونقِ دنیا گوہر
گر تامل ہی تو چل منصفِ دوران کی حضور — نرہی شکک سخن اچہا ہی کہ اچہا گوہر
شاہِ جم مرتبہ واجد علی آفاق ستان — بحرِ لطف و کرم و جود کی یکتا گوہر
روز و شب کو ہو اگر عزمِ تصدق آوی — لعلِ خورشید بنی عقدِ ثریا گوہر
شہرتِ دستِ کرم قابلِ نظارہ ہی — دیکہنی آتی ہین دریا سی تماشا گوہر
انقلاب اوسکی طبیعت کو اگر آہی پسند — بحر مین لعل ہو اور کان مین پیدا گوہر
یون ہین چندی جو رہا حوصلہ صرفِ کرم — عالمِ بحر مین ہو جای گا عنقا گوہر

## مطلعِ ثالث

تجھپہ کیا صدقے کرون ای شہِ والا گوہر
ابر نے کہتا ہی مین لعل نہ دریا گوہر

لا جرم بحر سماتے ہین لگا کر غوطے
فکرِ غواص سے پیدا کہی صدف نا گوہر

سامنے جسکی ہی اک قطرۂ خون لعلِ یمن
پانی پانی ہی ندامت سے دوبارا گوہر

جلتے ہین سببِ نورِ نظرِ اہلِ نظر
کہتی ہین اہلِ صفا رشکِ مصفا گوہر

فیضِ مدحت سے تری موجۂ نیسان ہی بان
ہر سخن کا مری ہم بہرتی ہین دریا گوہر

پاس ہے خاطرِ نازک کا وگرنہ مین حزین
کم سی کم آج سی تا حشر لٹاتا گوہر

دامنِ چرخ وگریبانِ زمین پُر ہوتا
جس طرف آنکھ اٹھاتا نظر آتا گوہر

لب تک آتی ہی بہجبو دعای مقبول
عرشِ اعلی پہ لٹاتی ہی تمنا گوہر

ای خدا بحرِ معانی رہی جبتک جاری
جب تلک فکرِ سخنور کری پیدا گوہر

جب تلک قطرۂ نیسان کی صدف ہو مشتاق
جب تلک بطنِ صدف مین بنی قطرا گوہر

مشغلہ ہو کفِ ہمت کا جہان مین ہر دم
شعرا کی دہنِ پاک مین بھرنا گوہر

فرقِ اقدس سے رہی تاجِ شہی کو عزت
تاج ہو جلوہ دہِ آبِ صفا گوہر

## قصیدۂ سوم ایضاً

کسطرح نہ دل تڑپی رگِ جان کی برابر
ہر دم ہی دمِ خنجرِ بران کی برابر

ناکامیِ قسمت سی ہی مجھکو تہِ گردون
ہر روز تمنا شبِ ہجران کی برابر

تدبیرِ تمام کو ہوتی ہی دگرگون
کیا کیا ہین کرم گردشِ دوران کی برابر

نادم مری تدبیر ہی تقدیر سی ایسے
جسطرح پشیمان ہو پشیمان کی برابر

روتا ہون یہ قسمت کو کہ رہتا ہی ہمیشہ
گردابِ یمِ گریۂ گریبان کی برابر

آرام تمھین نہین دم بھر تہ گردون
چکر ہے مجھی گردشِ دوران کی برابر

اللہ ری سرگشتہ نصیبی کہ شب و روز
برباد ہوین ذرّۂ بیابان کی برابر

کیا کیا نہین صد گونہ تمنائین جگر مین
سینہ ہی مرا گنجِ شہیدان کی برابر

آنسو بھی خفا ہین جو خفا بخت ہے مجھسے
رک جاتی ہین آ کر سرِ مژگان کی برابر

دشوار ہی جنبش صفتِ نقشِ کفِ پا
گھر ضعف سی ہی گوشۂ زندان کی برابر

کچھ منھ کو چھپائی ہوئی جاتی ہی عدم کو
امید مری عمرِ گریزان کے برابر

عالم پہ مری داغ ہو گلزار مین جا کر
ٹھہرون جو کبھی مین گلِ خندان کے برابر

ہر شاخ نصیبون سے مری تیر کی بنجای
ہر غنچۂ گل ہو مجھی پیکان کی برابر

ہٹتی نہین دم بھر دلِ مایوس سی میری
حسرت ہے مجھے داغِ عزیزان کی برابر

دودِ جگری سی نظر آتا ہی جہان تار
ہی صبحِ وطن شامِ غریبان کی برابر

پروانہ تمھین سوزِ جگر کے نہ عدو کو
جلتا ہون چراغِ شبِ حرمان کی برابر

ناقدریِ دوران سی نہین بات کی قابل
ہر چند کہ ہون ناظمِ سحبان کی برابر

لیکن مجھے با اینہمہ ہر وقت ہی تسکین
ہر مشکلِ دشوار ہی آسان کی برابر

کہتا ہون کوئی غم نہین حامی ہی اگر شاہ
جم مرتبہ شوکت مین سلیمان کی برابر

واجد علی آفاق مین کامل صفتِ ماہ
بیمثلِ جہان مہرِ درخشان کی برابر

تا حشر مرا حوصلہ مجھسے رہے بیزار
دارا کو جو سمجھون کبھی دربان کی برابر

قوت دہِ عاجز ہو اگر اوسکی حمایت
روباہ بھی ہو شیرِ نیستان کی برابر

دانش مین فلاسفت مین فلاطون ہو کہ بقراط
دونون ہین یہان طفلِ دبستان کی برابر

کس طرح بیان ہو کفِ ہمت کا فسانہ
عالم مین گہر ریز ہی نیسان کی برابر

افلاس کا لیتا نہین دنیا مین کوئی نام — مفلس ہے غنی قیصر و خاقان کی برابر
احسان و کرم مین کرم و فیض سے اوسکی — ہر مور کو دعویٰ ہی سلیمان کی برابر
حال غربا پر یہ ترحّم ہی کہ جیسی — بیکس ہی ہر کوئی رحمت یزدان کی برابر
دلشاد رعایا ہی یہانتک کہ شب و روز — رہتی ہین فرحان لب خندان کی برابر
کیا خوف سیاست ہی کہ بجلی تہی تڑپ کر — چمکی نہ کبہی خرمن دہقان کی برابر
عالم مین بہادر کبہی ایسا نہین آیا — دیکہی ہین ورق دفتر دوران کی برابر
قوت مین شجاعت مین فن تیغ زنی مین — رستم سے ہی افزون سام نریمان کی برابر
کھینچے صف اعدا مین جو ہنگام وغا تیغ — دریا ہو روان خون کا طوفان کی برابر
حاسد کو اگر چاہی گرفتار جراحت — تن پر ہو سر مو ہو پیکان کی برابر
کیا رتبہ و شوکت ہی کہ با این ہمہ عظمت — فغفور نہ بیٹھے کبہی دربان کی برابر
کیا خاک لکھون قصر معلی کی مین تعریف — رفعت مین ہر اک ذرہ ہی کیوان کی برابر
جبریل ازل سے جو اوڑے روز ابد تک — پہونچے نہ کبہی قبۂ ایوان کی برابر
ہر نقش ہی رنگ گل تر تازہ و رنگین — ہر صحن مکان گلشن رضوان کی برابر
کیونکر نہ مجہی فخر ہو تقدیر پہ اپنے — ثابت ہی کہ مین آج ہون حسّان کی برابر
گرویدہ ہی شب و روز دل و جان و جگر سے — اوصاف شہ قبلۂ دو ایمان کی برابر
زیبا ہی وہ رتبہ ہی کہ پڑہتا ہون قصیدہ — سلطان اولی الامر جہانبان کی برابر
کیا حسن خداداد ہی دیکہی تو عجب سے — کلمہ پڑہے گبر مسلمان کی برابر
جب دیکہی پیشانی و رخسار ہین روشن — دونات مہ و مہر درخشان کی برابر
انسان و پری کیون نکرین حلقہ بگوشی — فرمان ہی توقیع سلیمان کی برابر

خطبی مین پڑہا جای اگر نام نہ اوسکا
اسلام ہی ہو کیشِ لشیشان کی برابر

تسلیم کہان تک ہو مین تیغ سر اسکی
مانا کہ روان طبع ہی عثمان کی برابر

ہنگامِ دعا ہاتہ سی دینا نہین اچہا
کہہ جاکی و حضرتِ یزدان کی برابر

جب تک مہِ خورشید الٰہی ہین سیارہ
بی نقشِ قدم عالمِ امکان کی برابر

جب تک جگرِ شمع فروزان ہی الٰہی
داغِ دلِ پروانۂ سوزان کے برابر

احبابِ شہنشاہ کی خاطر ہو جہان مین
ہر شام رخِ صبحِ درخشان کی برابر

حاسد کو دکہائی فلکِ دشمنِ آرام
ہر صبح سیہ شامِ غریبان کی برابر

دن بہر رہی پروانی کی مانند پریشان
راتون کو جلی شمعِ شبستان کی برابر

## قصیدۂ چہارم ایضاً

کوئی میکش مجہی پہلو مین بٹہاتا کیونکر
نہ بنا شیشۂ بادہ نہ بنا مین ساغر

صفتِ جامِ تہی بزم گہِ عالم مین
بی سبب ہی مری قسمت مین لکہی ہی ٹہوکر

نامِ ساقی ہون کہ ہون پیرِ مغان کی شہرت
اہلِ میخانہ مجہی کہتی ہین باہر باہر

دور سی ساغرِ لبریز جو دیکہا مین نی
پی لیا دیدۂ پُر آب مین آنسو بہر کر

اٹہ سحر بہول گیا ساقیِ دوران مجہکو
جیسی اقرارِ وفا کوئی یارِ دلبر

بیکسی دیکہ کی روتی ہی مری صورت کو
آرزو کہتی ہی کیا مرتی ہو اس جینی پہ

جل کی دیتی ہی یہ طعنی مری حسرت مجہکو
کیا کہون تجکو پڑین بخت پہ تیری پتہر

کیا کرون کشمکشِ دردِ جگر کا اظہار
اپنی ہستی کو مین و بہر مجہی ہستی و بہر

چپکی سنتا ہون جو سنواتی ہی میری تقدیر
لبِ خاموش پہ رہتی ہی نہین ہان و ن بہر

فکرِ پیہم سی دل و جان ہین گرفتارِ بلا
شامِ آفت کی گذرتی ہی مصیبت کی سحر

شکر و شکوہ نہ کسی سے نہ کسی سے تکرار
مجھسے چارہ نہ الم کو نہ مجھے غم سے مفر

تنگ آتا ہون تو آتا ہے مری دل کو خیال
ای خداوند زمین مالکِ چرخِ اخضر

داد خواہِ ستمِ دہر ہون اب کس سے کہون
جوشِ غم داغِ ستم کاہشِ دل دردِ جگر

دیتی ہے سُنکی تسلی یہ صدای غیبی
ہان نہو خستہ و دلریش و پریشان مضطر

عرض کر جلد یہ افسانۂ حسرت اپنا
آستانِ درِ سلطانِ جہان پر جاکر

شاہ واجد علی ایجادِ جہان کا باعث
صاحبِ طبل و علم مالکِ تخت و افسر

جسکی کوچی مین ہے اک ذرہ تہِ چرخِ برین
روز و شب جلوہ فشان ہے صفتِ شمس و قمر

مل گیا خاک مین یون ظلم ستم عالم مین
جس طرح طالعِ برباد کا میری اختر

پرتوِ عارضِ پر نور سے روشن ہے جہان
مثلِ خورشیدِ جہان تاب ہے جلوہ گھر گھر

عقل مین شوکت و اقبال مین نیرِ گردون
نہ ارسطو ہے مقابل نہ سکندر ہمسر

غیر ذی روح بھی ہین تابعِ فرمان اسکی
آگ بیحکم نہ دی لاکھہ برس تک پتھر

پرورشِ قطرۂ نیسان کی اگر وہ نکری
موتیا بند بنے چشمِ صدف مین گوہر

گر سُنی شہرتِ بخشش تو پی عرضِ سوال
گور سے حاتمِ طائی نکل آئے باہر

زر فشانی کی اگر وصف لکھون کاغذ پہ
تار مقیش کی بنجائین خطوطِ مسطر

در پر اوسکی صفتِ مفلسِ بے برگ و نوا
روز پھرتا ہے فلک اوڑھہ کی نیلی چادر

اس توقع پہ کہ خالی نہ پھرین ہاتھ نہین
کاسۂ مہر کبھی ہے کبھی ہے جامِ قمر

غرقِ گوہر مین کری حوصلۂ سائل کو
جس طرح آب مین ہے غرق سراپا گوہر

پھرِ تکلیفِ ابر موجِ تبسم ہر دم
دہنِ زخمِ عدو مین ہے زبانِ خنجر

خشک ایسا کہ تجھے کا نظارہ کری
کہ سرِ تیرِ نظر تک ہے نہو خون مین تر

آنکھ رستم کی جھپک جائے اگر خواب میں ہے — دیکھ لی روز وغا تو غضب کے تیور

اسکی محفل میں دم کیف زمان زینت — جام بردار ہی جم آئینہ دار اسکندر

حکم خدام کو دی عود جلانے کا اگر — مجمرہ چرخ بنی انگ سوزان اختر

اس قدر اہل غرض کی ہی نگاہوں کا ہجوم — پردہ چشم کا ذرات ہی پردہ در پر

رفعت قصر معلی کی ہو جو تعریف — دیکھکر بارہ دری چرخ برین ہی ششدر

یہ کوئی گھر ہی کہ ہی عرش زمین پر پیدا — یا کہ ہر درجہ ہی ہیت اشرف ہفت اختر

مہوش ہی سن لی اگر اسکی فضا کا عالم — ہشت جنت ہو شب و روز تصدق آکر

لب دندان کا اگر عکس کہاں اعجاز — لعل گوہر ہو بنی لعل بدخشان گوہر

اسقدر لطف جو بخشا ہی اگر کو آرام — کہہ نہیں ہے دل سیماب ہی ابھو مضطر

وہ اگر طول شب عیش کو چاہی تا حشر — پنجہ مہر سی ٹکری نہو دامان سحر

آج تک صبح سے ابی اسکی نہوا حرف ہی کم — شعرا نی لکھی ہر چند ہزاروں دفتر

شہرت حیلہ چشم کا جو سنی افسانہ — چوم لی آکی قدم لب ہی محشر

یا توت بات میں حضور نیز عیسی تصریح — ہوتی ہیں زندہ ہزاروں ال مردہ آکر

عین جو سمجھا ہوں لب روح فزا کو اوسکی — کیا کہوں خوف ہی حباب کہیں گے کافر

کیجو لطف اگر سر دہی الفت دکھلای — مثل یاقوت کری حرارت اخگر

وہ نہ دیتا ہی گرانبھی طرح ترتیب — دختر کن فیکون شب سے آئے ابتر

مجلسی کہتی ہی جی فکر دم نظم سخن — اور صورت یہ دکھا طبع رسا کی جوہر

پڑھ کوئی مطلع باآب کہ حسن اسکی ہے — غرق حاسد عرق شرم میں ہو تا بکمر

مطلع ثانی

کوئی وعدہ ہو جہان مین پی تخت افسر
کہاتی ہی کر ز شہنشاہ کی سوگند ظفر

گر پڑی فرق عدو پر تو وہ صدمہ کہای
کہ بنی نقش سم گاو زمین کا مغفر

جان بدخواہ کو اکدم مین کہاتی ہی عدم
تیغ ہی یا ملک الموت کی موج شہپر

گرد سم ہو منظور سواری کا عروج
ماہچہ ماہ بنی کوکب مہر انور

کیا کہون مین اثر گرد رہ اسپ سمند
تر ہو قطرہ عرق کا صفت آب گہر

سرحد ہر قدم پاسکی کہونکر اوسکو
ہوش رفتار مین شوخی مین کہ برق نظر

تازیانی کا اگر نام بہی سن لی وہ کہی
ہو یہ جولان کہ نکل جائی گمان سی باہر

سرکشی کیا کری اوس سی کوئی پامال غرور
زر سوا وزن ہی ہی انجم سی زیادہ لشکر

آستان تک نہ رسائی ہو کبہی غالب مین بہی
شکر کی سجدی کری کعبی مین جاکر قیصر

کیا بیان ہی خدم و خیل و حشم کا اوسکی
اس قدر بس ہی کہ فغفور ہی ادنی چاکر

مختصر کر سخن طول دعا پر تسلیم
مدح سلطان ہی بہت حد بیان سی باہر

کیا ترا حوصلہ کیا تیری حقیقت نادان
ہمہ دانی سی بیان ہیچمدان سخنور

صدق دل سی یہ دعا کر کہ الہی جب تک
جلوہ افروز جہان ہین فلک و شمس و قمر

شاہ کی حاسد و بدخواہ عدو کو ہو نصیب
گردش چرخ سیہ بختی ریش دل و داغ جگر

## قصیدہ پنجم ایضا

طبع رنگین نی کہلائی ہی نئی وہ بہار گل
پہر چراغ ہوش حاسد ہو گیا یکبار گل

دیکہکر چپ ہی نگہ کہتا ہی دل مین واہ ری
گلشن جنت مین بہی ایسی نہین بسیار گل

ہمقفی ہی غیر ہمرتبہ مرا ہو کیا مجال
وہ گل ہر رنگ بو ہی جن نکہت بار گل

بلبل موزون نغان ہون شعر ہی میرا چمن
نخل ہین مصرع رنگین سی بنجای بار گل

عطر بیزی گر یہی انفاس قدسی کی رہی
زرد ہو شہرت سے مثل نرگس بیمار گل

راز دار شور و غوغا و خموشی ہوں کچھ گویوں اگر
گل سے بلبل خفا بلبل سے ہو بیزار گل

دیکھ رنگینی ریاض فکر کی بے قصد سے
دامن ہر لب سے گرتی ہیں ہم گفتار گل

ہوں وہ کامل جذب الفت میں اگر چاہوں کبھی
چھوڑ کر بلبل کو ہو میری گلی کا یار گل

صلح کل مذہب ہے مرا سب سے مل جلتا ہوں میں
لائیں گی میری لحد پر کافر و دیندار گل

لیکن اس گلشن میں قحط قدر داں سے ہوں خراب
جس طرح ہو موسم دی میں ذلیل و خوار گل

وہ گریبان چاک ہوں جاؤں اگر سوی چمن
دیکھکر مجکو بنے اک دیدۂ خونبار گل

ہوں وہ سودائی جو اپنے چاک سینہ سے مثال
کوڑیوں کی مول بکتے ہیں سر بازار گل

ہوں مصیبت آشنا کیا دیکھوں سیر بوستان
میری نظروں میں کھٹکتے ہیں مثال خار گل

داغ سودا داغ حسرت داغ دل داغ جگر
لیچلی ہم چار باغ عنصری سے چار گل

ہوش میں تسلیم آتا چند شکوہ دہر کا
سنکے ہر بلبل پریشان ہے جگر افگار گل

آرزو ہے اور کوئی مطلع رنگین سنا
بے تکلف جس سے ہو ہر نقطۂ اشعار گل

## مطلع ثانی

غفلت افزا ایسکا ہے بہر دل میخوار گل
پھول کی بدلی لی آیا ساقی سرشار گل

اوج پہ ہے اعتبار جوشش فصل بہار
کیا عجب بنجائے گر خار سر دیوار گل

جسطرف دیکھو نظر آتی ہے بلبل وجد مین
کر رہی ہے چہچہے لے کر منقار گل

کہہ رہے ہیں ساز عل المجلس باہم شوق مین
مونس پروانہ بلبل شمع کا غمخوار گل

غش ہین ہے سبزۂ دل صیاد و گلچین سے جبر
ہنس رہے ہین دیکھکر مثل لب ہشیار گل

کوئی پوچھے گل سے ہے جوشون سے اعجاز بہار
ہو گئی نقش و نگار خانۂ خمار گل

آرہی ہین نکہتین ہر سمت سو سو ناز سے
ہو رہی ہین یادگار طبلۂ عطار گل

شور مین لاکر دل بلبل کو چپ ہین ناز سے
بن گئی لطف مزاج شاہد عیار گل

نور بخش دیدۂ معذور ہے دیدۂ چمن
کیا تعجب گر بنی چشم اولی الابصار گل

شکر قسمت کیا کرون مجکو دکھایا وہ چمن
ہر گھڑی ہے وقف دامن چیدن بے تکرار گل

مدحت واجد علی شہ جسکے قدر جاہ پر
چرخ ہے آبی ردائی کہکشان ہے دار گل

اس چمن آرا مین نقشہ ہے سراپا باغ کا
زلف سنبل چشم نرگس سرو قد رخسار گل

گر نگاہ کم سے دیکھی اوسکی قصر جاہ کو
مردمک بنجائے بہر دیدۂ اغیار گل

ہو جو پیدا شوق طرۂ ہوش بلبل کیطرح
اوڑکی پونہچی باغ سے تا گوشۂ دستار گل

روی روشن کا پڑا پرتو جو وقت سیر باغ
بنگئی مانند خاور مطلع انوار گل

جوش غفلت مین ہے کیا کیا مدح رنگین کا خیال
خواب مین بھی کہلا رہی ہین طالع بیدار گل

سر کی بل آتی چمن سے آپ کی پابوس کو
رکھتی گر مانند نکہت طاقت رفتار گل

گر زبان قہر ہو دل مین ہوا سیر باغ
خون دشمن سے کہلائی شاخ نخل دار گل

تم پہ صدقہ کرتی کو پست بلند دہر سے
آسمان کہتا ہے انجم دامن کہسار گل

شہرت افزا جبسے ہے رنگین مزاجی آپ کے
ہو گئی ہے سو طرح عالم مین ہمقدار گل

صدقے ہمت کے پچہوڑی بی نیازی سے ہر مین
مین تو کیا ہر فصل مین اوگتی ہین امیدوار گل

بن کی گلدستہ جگہہ پائی ہے جب سے بزم مین
رکھتی ہین باغ جنان سے شکل رخ عار گل

طول مدحت تا کجا تسلیم روک اپنی زبان
ہو مبادا نازکی سے قدردان کو بار گل

وقت رحمت ہے چمن پیرا گگن کی سامنی
ہیچ باغ مدعا کی جلد ترد و چار گل

ای خدا جبتک ہے کہائی سر دی دل گرمیان
شعلہ ہی جبتک حضور مرغ آتشخوار گل

انکی جیتک ہاتھ کی ہر مین مشہور ہے
رزم گاہِ دو جہان مین ناوکِ ممدوح کا

تا ہو بزم چمن و باغ بلبل مرہم زنگار گل
تو رہا آنکہ ہو مرہم لبِ سوفار گل

## قصیدہ ایضاً

نغمہ سنجی کی نہ قابل نہ سزاوارِ فغان
بلبلِ تصویر ہون کہتا نہیں کچھ بازبان

لاکھ چھیڑے چرخ ناخن سے نہ کچھ کہتا نہیں
ہندر کہتا ہون تنگ غنچۂ پیکان زبان

ہر طرح پوشیدگی حاصل ہی مجکو غیب سی
سینے مین ہاں نہیں داغ جو دل مین ہی مثلِ گمان

ہون زبانِ بیزبانی رضوان آگاہ ہے
ہی یہی خاموشی ہی تحریر اسطرح بیان

غیرلائق کا کمان ہی لطفِ مضمون بلند
قابلِ پرواز کب ہی شہپرِ تیرِ کمان

چاہتا ہی خلل بیجا سے کوئی دل مین جگہ
بدگمان مجکو بھی سمجھا ہی مزاجِ قدردان

بسکہ ہون فیضِ نسیم دہلوی سے کامیاب
گنگ ہی آگی میری سحبانِ وائل کی زبان

آفتابِ صبحِ عشرت ہون ولیکن وائے بخت
ہوتی ہی مجھ شامِ مصیبت کے سائے سے عیان

بوئے گل مین گل کو بھی صحبت میری ہی ناگوار
ہون سبکروحی سے اپنی طبعِ نازک پر گران

یعنی ہے اخوانِ اسیری اپنی آزادی سے ہون
تنگ ہی وحشت پہ میری وسعتِ کون و مکان

جنسِ پریشانی شریکِ ماتمِ ہستی نہین
ہون گرد و چراغِ آہ بزمِ بیکسان

خاک کی بھی ملی غبارِ دل نہیں عنصر مین شریک
جی بہر آئی گر مین دیکھون سبزیِ کشتِ زعفران

گھر کیا خانہ خرابی نے دلِ برباد مین
آج کل ہی اپنا سینہ غیرتِ ہندوستان

عین پستی مین خیالِ سربلندی ہی وہی
ہون ترقی آشنا مثلِ غبارِ کاروان

شوکتِ تختِ سلیمان ننگِ ہمت ہی مجھے
گرچہ ہون منت کشِ پا بوسِ مورِ ناتوان

حیف ہے ہون کم سمت کے پہونچ نہ ہرگز بیکسون
کلکِ قدرت کے لکھی سون نہ روحِ امتحان

گر مرا آنی ہو پیدا بعد مدت کے جنون
ہین اسیر قافلہ تھا وہ ہی گرد کاروان

رفتہ رفتہ اب بدولت بی زری کی دہر مین
بن گیا ہون اعتبار دوستی و دشمن بتان

اتنی بھی پرچا نہین ہین جن سے جو آئی خیال
کون ہین آوارہ کیون تنہا ہون بتلاؤن کہان

تاکرون پیدا نہ شکل حسن نادان بیکار وار
مجھکو جینا ہی نہین بھاتا ہی تنگی آسمان

سخت مشکل ہو گیا دم بھر بھی جینا دہر مین
خضر نی کیونکر بسر کی عمر جاودان

ہر نفس ہین کس سے کہون یہ ماجرای بیکسی
دوست دشمن خویش بیگانہ ستمگر مہربان

دیکھنا کیا قریب آیا ہی ہوش خواب
بان انصاف کرنا تنگسار قدر دان

مجھکو سودای سر گیسوی بخت ار جمند
اور وہ زنجیر پای غفلت خواب گران

ہوشیار ای خامہ بیہودہ پیما ہوشیار
تاکیا وقف زبان آئین رسم شاعران

گل کھلایا چاہتی ہی اندھ فصل بہار
رنگ لایا چاہتی ہی اور آہنگ فغان

پھر دکھاتا ہی ترقی جوش مستانہ بہار
کرتی ہی پھر ناز معشوقانہ طبع نوجوان

پھر نگاہین ڈھونڈہتی ہین مجمع احباب کو
پھرتی ہی پھر مری آنکھون مین شہر و ستان

بی تعلق ہون تعلق کی تمنا ہی مجھے
لپٹی جاتی ہی ہر اک تصویر دیوار مکان

صورت آدم جو دیکھون چاک پہلو اس گھڑی
شکل حوا سیکڑون پیدا ہو ہر خیل حور شان

مطلع مضمون تازہ یاد آیا ہے مجھے
جس سے پیدا ہی عروج التمامی قدسیان

مطلع ثانی

اوج دکھلاتا ہی حسن بیت فطرت زبان
بوسہ روی زمین لیتا ہی گیا آسمان

دیکھکر جوبن بہار سبزہ نو خیز کا
گر گیا نظرون سی جس مین سبزہ روی بتان

جوستا ہی ہر دہان غنچہ گل باغ مین
نرم ہو کر بن گیا ہر خار بلبل کی زبان

جوشِ مستی ہین جوانانِ چمن کے سامنے
چلتی ہی بادِ صبا کرتی ہوئی اٹکھیلیان

دیکھکر مستون کو ٹوٹے ہے کنارِ جام سے
ٹپکی پڑتی ہی ہر تگ اشکِ چشمِ گلفشان

عرضِ رضوان کا بہی نخوت سے نہین دیتا جواب
بنگیا معشوقِ بی پروا مزاجِ باغبان

خستۂ آوارہ و رسوا دلیل و بی وطن
پھرتی ہی پھر بی طرح بادِ خزان بیخانمان

منبرِ ہر شاخ پر پڑھتی ہی بلبلِ عندلیب
خطبہای مدحتِ امجد علی شاہِ جہان

جسکے ادنی ریزہ‌شِ زر کی بدولت دہر مین
مختصر ہی طولِ دامانِ زمین و آسمان

پڑگئی تہی اک نگاہِ مہر جو روزِ ازل
آج تک ہی کاسۂ خورشید پورِ زرفشان

عادل و مسکین نواز و جرم بخش و ظلم کاہ
صاحبِ جود و سخاو دستگیرِ بیکسان

نکہت افشانیِ دامانِ نسیمِ خلقت سے
ہو رہا ہی حلقۂ آغوشِ عالم عطردان

گر سنی تقریرِ صبح افزا تو دل سے شوق سے
بلبلِ تصویر بہی گفتگو کھولے زبان

ہر گدا ہی دہر مین فیضِ جبین سائی ہی شاہ
بنگیا ہی داغِ سجدہ کوکبِ بختِ جوان

پشتِ دشمن پہ اگر پڑجای سایہ تیغ کا
بطن مادر سی عدو زادہ ہو پیدا خستہ جان

جسکو ہی یکبی نگاہِ قہر سی سوی عدو
عافیت پیدا کری تاثیرِ مرگِ ناگہان

تیغ اوسکی کہسیان عرصۂ رستم چلی
آئی کو سون پہر استقبال شورِ الامان

دیکھا ارجِ مراتب سینۂ گردون ہے چاک
وای نادانی کہ ہم سمجہی ہین اوسکو کہکشان

ہون یہ حیران اوسکی ہیبتِ عنان گیر کیا کہون
نبضِ بسمل یا نظر یا جلوہ برقِ طپان

یا قرارِ بیقراری یا مزاجِ گرمِ یار
یا پری یا رنگِ جستہ یا تصور یا گمان

گر خلافِ رای عالی بند و بستِ دہر ہو
دور دوران کی طرح بہم ہم ترکیبِ جہان

رفعتِ قصرِ معلی کی لکھون تعریف کیا
تارکِ عرشِ برین ہی ارجِ چترِ سایبان

خاک ہو بوسہ بسر آستانِ پاک کا — پستیِ گاوِ زمین ہی اوجِ فرقِ فرقدان
کھینچتے ہین آنکھہ مین جس بیشتر غلمان و حور — ہو گیا ہی سرمۂ بینش غبارِ آستان
عالمِ علوی سہی اوسکی دلفریبی پوچھی — گرد پھرتی ہین تصدق کی لیی آسمان
اس قدر طعنی دیی غیرت نی وقتِ ہمسری — چھپ رہا آخر نگاہِ خلق سی باغِ جنان
اوسکی کوچی کی ہوائین رشکِ انفاسِ مسیح — اوسکی چوکھٹ سجدہ آموزِ جبینِ انس و جان
کیا مصفا ہین در و دیوار جسکے سامنے — دیکھہ لیتا ہی بشر سب دل کی اسرارِ نہان
چرخ پر حکمِ قضا سی بہرِ تزیین و صفا — صورتِ جاروب بنجاتی ہی شب کہکشان
قصرِ والا مین فروغ افزا ہی یون ذاتِ مکین — شمع روشن جسطرح محفل مین یا قالب مین جان
رہرو دینِ نبی ہی اسطرح بی کیف و کم — جیسے خطِ استوا پر آفتابِ آسمان
شوکتِ اسلام دکھلائی اگر وہ شاہِ دین — پانی پانی ہو کی بہ جائی دلِ سنگِ بتان
ذات اوسکی دشمنِ بتخانہ مانندِ خلیل — مسجدون کی واسطی داؤدِ ثانی بیگمان
آفتِ اسیکا فر لطفِ جانِ حق پرست — برقِ کشتِ شرک ابرِ نوبہارِ مومنان
حکمرانِ ملکِ جان سردفترِ دیوانِ دل — شوکتِ دینِ محمد قوتِ اسلامیان
آسمانِ بخت و دولت آفتابِ عز و جاہ — مشرقِ صبحِ سعادت مطلعِ نام و نشان
بہترین نقشِ حکومت و اورنگِ دارا حشم — دادگر نوشیروان شمشیر زن چنگیز خان
باعثِ تسکینِ دل آرامِ جانِ مبتلا — لمعۂ نورِ خدا روحِ تنِ روحانیان
تا کجا تسلیم جوشِ مدح خوانی ہان خموش — ہو رہی گا پھر کبھی طبعِ رسا کا امتحان
ہاتہ اوٹھا پھر دعا جلدی کہ بامِ عرش پر — کب سی ہین آمادہ آمین لبِ [illegible]
ای خدا جبتک عروسِ نظم ہی خاطر فریب — خوشنمائی ای خدا جبتک ہی رسمِ شاعران

اے خدا جبتک ہے شانِ جمالِ نخلِ اہلِ سخن
اہلِ معنی اے خدا جبتک ہے رسوائے جہان

شش جہت میں غیب سے ممدوح کو حاصل رہے
شوکت و اقبال و جاہ و دولت و نام و نشان

## قصیدۂ ہفتم در مدحِ عالی مناقب والا مناصب نواب محمد یار باخان دام اقبالہٗ رئیس سورت

مژدۂ مرگِ عدو ہے انقلابِ روزگار
آرزو بنکر نکلتا ہے مری دل سے غبار

رات دن پست و بلند دہر ہے پیشِ نظر
شوخیاں دکھلا رہا ہے ابلقِ لیل و نہار

جوشِ خاطر ہو رہا ہے داستانِ لطف و ہمت
عرضِ مطلب طول ہوجاتا ہے وقتِ اختصار

طرفہ سامانِ طرب ہے آتی آتی تا زبان
نغمہ بنجاتی ہے ہر نالۂ دلِ بے اختیار

سینۂ صفحہ ہے صحنِ بزمِ عشرت آجکل
رقصِ شادی کر رہا ہے خامۂ مضمون نگار

کاروانِ اشکِ حسرت نے کیا ترکِ سفر
سینۂ عشاق کی مانند خالی ہے کنار

فرق لایا جوشِ شادی خاطرِ عشاق میں
جائے نالہ قہقہہ ہوتا ہے منہ سے آشکار

پاک ہے آغازِ مطلب تہمتِ انجام سے
ہر تمنا میں ہے طولِ رحمتِ پروردگار

روح ہے مجروح جاتی ہے علو کی تا فلاک
آج کل معراج ہوا کرتی ہے کارِ ذوالفقار

جوشِ مستی میں بلحاظِ توبہ دم ہے کہاں
ساقیا برخیز و ہمت کن شتابی می بیار

چھیڑتی ہے خاطرِ مشتاق کو موجِ نسیم
گدگداتی ہے طبیعت کو ہوائے لالہ زار

مطلعِ رنگین جو بن پیرایۂ باغِ فکر ہے
دامنِ اندیشہ ہے ہمرنگِ دامانِ بہار

### مطلعِ ثانی

زندگی کیا ہو گئی ہے منتکشِ موجِ ہوا
ہو رہا ہے سبز نخلِ شعلۂ شمعِ مزار

بسکہ ہے جوشِ رطوبت آتی آتی تا زمین
سبزہ بر لائی اگر بوئی کوئی تخمِ شرار

کیا تعجب ہے اگر ریشِ سفیدِ خضر بھی
سبز ہو جائی برنگِ سبزۂ رخسارِ یار

آپ سی باہر ہی کیا کیا ہر گلِ تر باغ مین
کرتی ہی دل مین جگہہ گلبانگِ فریادِ ہزار

شوخ چشمی نرگسِ بیباک کی مین کیا کہون
جھانکتی ہی پردۂ برگِ شجر سے بار بار

ہر حبابِ آبجو مشتاقِ حسنِ دوست ہی
صورتِ آغوش بنجاتی ہی موجِ جویبار

دو گھڑی بہی ایک عالم پر نظر آتا نہین
ہو گیا رخصت مزاجِ باغبان کا اعتبار

عقدۂ زلفِ صنم کی نکہتین ہین باغ مین
بنگیا ہی داغِ لالہ نافۂ مشکِ تتار

رفعتین دکھلا رہی ہین خاکسارانِ چمن
سرمۂ چشمِ فلک ہی صحنِ گلشن کا غبار

واہ کیا فیضِ بہاری ہی کہ بربادی مین بہی
آج کل صورت پہ ہی سبکو گمانِ سبزہ زار

گوشِ بلبل کو سناتا ہی لبِ گل ہر طرف
مدحتِ نوابِ باباخانِ والا اقتدار

جسکی احسان و سخاو جودِ عالمگیر سے
ہر گدا و بینوا ہی مثلِ قارون مالدار

حسن وہ پایا کہ شب بھر اشتیاقِ دید مین
پیرِ گردون ہی کواکب سی سراپا چشمِ زار

دیکھہ لیتی خواب مین جلوہ جمالِ پاک کا
حضرتِ یعقوب کو ہوتا نہ یوسف ناگوار

جلوۂ خورشیدِ تابان بہی روشن ہوا
داغ رکہتا ہی جگر پر شاہدِ لیل و نہار

دیکھکر صرفِ سخاوت کہتی ہی حاتم کی روح
ہمتِ والا کی صدقی جود و احسان کی نثار

ہو اگر سو مرتبہ صبحِ ازل شامِ ابد
اور ہو پیدا ترقی صفر مین ہر دم ہزار

صفحۂ کونین پر لکھین کرام الکاتبین
ہو نہ تو بہی اک عطاے نیم لحظہ کا شمار

آب گوہر نے دمِ بخشش یہ دکھلایا کمال
کشتیِ درویش طوفانی ہوئی انجامِ کار

ہی بجا بالائیِ قصرِ آسمان سہری طرح
اک نگاہِ مہر کا خورشید بہی امیدوار

گر سنی افسانۂ جرأت تو فرطِ خوف سے
نبضِ بہمن کیطرح تڑپی رگِ اسفندیار

ضربتِ تیغ وہ پیکر سے وہ پیدا فرق ہو
صور سے سنکر یہ روح و تن ہوں باہم ہمکنار

خندۂ زخمِ دلِ دشمن سے ہوتا ہے عیان
کہتی ہے سامانِ شادی مرگ تیغِ آبدار

ہفت خوان ہے قصہ بازیچہ گاہِ کودکان
رستمِ جنگ آزما ہے ایک طفلِ نیسوار

کیا لکھوں تعریف میں اسپِ صبا رفتار کی
توسنِ اندیشہ ہے واماندہ مانندِ غبار

وہ سبک خیزی ہے چشمِ مور پر رکھدے جو پاؤں
خوابِ راحت میں نہ ہووے اسکی فرق آئے زینہار

نعل و سم کی دیکھکر جلوے یقین آیا مجھے
ہیں ہلال و بدر جوشِ آرزو میں ہمکنار

گدگدائے گر خیالِ تیز رفتاری اوسے
گامِ اول میں ابد پائے ازل کا اعتبار

یہ جہانِ تنگ وسعت قابلِ جولان کہاں
عزمِ جنبش سے کرے طے عرصۂ روزِ شمار

وصف و بخشش خدا نے ایک ذاتِ پاک میں
بزم میں جمشید وقتِ رزم سامِ شہسوار

گر خلافت سے عالی غیر مصروفِ عیش
کیفِ عشرت میں ہویدا غفلتِ خوابِ خمار

چرخ کی گردش نے آخر کچھ نہ کچھ پیدا کیا
آگئی مرکز پہ ہوا اقبال و دولت کا قرار

ملک و موروثی خدا نے کر دیا زیرِ نگین
اوٹھ گیا ہے اختیاری کا جہان سے اختیار

لکھو اے تسلیم یہ مصرع پئے تاریخِ سال
موجِ آبِ رفتہ پھر آئی میانِ جویبار ۱۲۸۸ھ

کہہ چکی کہنا تھا جو کچھ ہمکو جوشِ فکر میں
لے رہا ہے چٹکیاں دل میں خیالِ اختصار

مدون صریرِ کلک سے پیدا ہے رسمِ آگہی
اے حریصِ مدعا وقتِ دعا ہے ہوشیار

اے شہا عالم میں ہے جسوقت تک پست و بلند
اے خدا جبتک زمین و آسمان ہیں برقرار

تا الم دنیا اے خدا جبتک تلون و مستی ہے
اے خدا جبتک عروسِ دہر سے ہے اعتبار

آرزو ہے پہلوئے ممدوح میں ہر دم ہیں
مطربِ چنگ و رباب و ساقی و مینا و یار

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان








مطبع منشی نولکشور میں طبع زین مطبوع اہل جہان ہوا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الالف

عاشق دلِ خموش ہی حسنِ قدیم کا
یہ بیزبان رقیب بنا ہی کلیم کا

لکھون گر اوسکی قامت و زلف و دہن کی وصف
میر سخن ہو عقدہ الف لام میم کا

سوزِ غمِ فراق مین برسون پھکا ہون مین
اب کیا جلائیگا مجھی شعلہ جحیم کا

ہر وقت آرہی ہی ہوا باغِ قدس کی
کسکو دماغ خندۂ موجِ نسیم کا

جب سی دلِ حزین ہی گذرگاہ نورِ پاک
مسجود مثلِ کعبہ ہون عرشِ عظیم کا

محتاج ہون غنی سی نہین تہی مین کم
نظارگی ہون حلقۂ بابِ کریم کا

صنعت کو اوسکی دیکھکی حیوانون کیطرح
چُھٹتا ہی تنگی دوا ہمہ کیا کیا حکیم کا

مین کیا جو اوسکی کُنہ حقیقت کو پاسکون
گل ہی چراغ ہوش یہان ہر فہیم کا

پھکتا ہی دل فراق مین اوس نو بہار کی
جوبن ہی داغ پر گلِ باغِ نعیم کا

عشقِ مسیح مرہم نی ایسا کیا ضعیف
عالم ہی جسمِ زار پہ نبضِ سقیم کا

عاشق ہوں کوئی خاص او ہو نگاہ رحم     خواہاں نہیں ہوں آپ کی لطف عمیم کا

٣ تسلیم کچھ نہیں شاعر رنگین بیان نہیں
گلچین ہوں اپنی گلشن طبع سلیم کا ١٤

گل افشاں عشق ہے دل میں شمع در روشن مسرت کا     نمونہ ہے مرا سینہ بہار بہشت جنت کا

تپ عشق نبی سے دل تاریک روشن ہے     چراغ شام بیکسی ہے شرارہ داغ حسرت کا

کہاں میں اور کہاں قبلہ رخ تربت پیمبر پھول انگشت کے     لیے جاتا ہوں ارمان دل میں تربت کی زیارت کا

رسالت کے گواہ وں گا میں دل آشفتہ مرکر بھی     کہ انگشت شہادت ہوگا شعلہ شمع تربت کا

بھنور کیا بلا ہے گا مجھی جب تک آؤں گا     پکارا اوٹھوں گا بیتابانہ لیکر نام حضرت کا

عجب کیا گر فرشتے گور میں میرا پڑہیں کلمہ     کہ ہر داغ جگر پر نقش ہے مہر نبوت کا

شمیم خلد آتی ہے شہید تیغ الفت کو     ہر اک زخم دل صد چاک دروازہ ہے جنت کا

لباس کعبہ بھی شہپر جبریل محشر تک     لکھوں گر حال مہجور ناتوان پر ضعف عظمت کا

عتاب کم نگاہی ہے شفیع عاصیاں کب تک     چھٹا جاتا ہے دامن ہاتھ سے امید رحمت کا

یہی حسرت ہے اگر ہے تو معاذ اللہ محشر میں     سیہ کاری مری کھی ندیکھی منہ شفاعت کا

تمنا ہے مجھے گر بہر زمین کی کوئی اقدس میں     کسی اہل کو مژدہ و بھیجی فردوس جنت کا

نہ جائے گا یہ سودا خاطر برہم سے مرکر بھی     گریبان ہوگا میری ہاتھ میں صبح قیامت کا

وسیلہ گر نہوتا آپ کے وعدے کا محشر میں     سہارا ٹوٹ جاتا میرے دل کیطرح امت کا

تصور جب میں کرتا ہوں تو یہ انصاف کہتا ہے     گنہگاری کا مجھ پر خاتمہ ہے تیر شفاعت کا

ہزاروں مطلع ہیں آتش سوز جہنم سے     خدارا دو ادھر بھی کوئی چھینٹا آب رحمت کا

بلند بخت کروں کیا شکر اے تسلیم پستی میں     کہ نقش پا بھی تو نقش پا حضور کی امت کا

لکھاہی یہ قلم مضمون خط کا پروان کا
تعلق کسکی ہی باقی زلفِ پریشان کا
عیان ہی کسکی بجلی ہان شہر و تنہا ہی پنہان کا
مجھی کہون یکیک جلتا ہی دل گبر و مسلمان کا

امیدِ نفع بیجا ہی تپاکِ اہلِ نعمت سی
بہل جاتا تو ہی کچھ دل غبارِ خشتِ حسرت سے
دلِ ویران میں لاکھون آرزوئین کی گھٹی ہین
رولایا مجھکو کس مردہ نشین کی پشیمانی نی
نمو خط کی ہوئی بوسہ لبون کا کون پاتا ہی
مقدر ہی ہی تو کل پہنچ جائیگی جو کہت تک
دکھاتی ہی جلوہ روزِ عشرت کا شبِ ماتم
وہی گریہ ہی زاری ہی شمعین ہی کفن مین
مجھی صیادِ ظالم کس خطا پر ذبح کرتا ہے
دہن ہی جاکہی نالہ داغِ دل کی لو نکلتی ہی
تماشا شبنم و گل کا چمن مین خاک دیکھین گے
ستمگر داشتۂ دل سی سدا محروم رہتی ہین
فراقِ یار مین جینی سی مرنا سخت مشکل ہی
برنگِ بو ہی گل عریان بسر کی باغِ عالم مین
شباب آیا نہین ہے ناتوانی بڑہتی جاتی ہی

جوابِ نامہ کیکن حرف ہی اپنی دیوان کا
ملا قسمت سے ہوئی تختہ شبستان کا
کہ عالم سبزۂ تربت پہ ہی شمشیرِ عریان کا
نہ گل دامانِ ونے کا نہ بلبل باغِ رضوان کا
ملا ہی کسکو پانی چشمۂ مہرِ درخشان کا
دیا ہی ساتہ غربت مین پشیمان نی پیشان کا
ہمارا سینہ گویا نقشہ ہی شہرِ خموشان کا
کرشمہ یکہا نہ اشکون نی کبھی دامان مژگان کا
اجارہ ہی یقین خضر کی آب چشمۂ آبِ حیوان کا
اشارہ ہو چکا ہی آج عیسیٰ و نکی زبان کا
بنی ہی شامِ غم کہو نکہت عروسِ صبحِ خندان کا
بنا ہون نوحہ خوان غمخانۂ شہرِ خموشان کا
چہوا پتا نہ کوئی پہول توڑا اس گلستان کا
لپک دینی لگا شعلہ چراغِ زیرِ دامان کا
یہان ورنا پڑا ہی ہمکو اپنی زخمِ خندان کا
نہ بہولا باغِ عالم مین سپید غنچۂ پیکان کا
بیان ہو ناز کیا دشواریِ تکلیف آسان کا
سبکو وحی ہی نازاد تہا نہ ہمسی اپنی امان کا
بنا ہی ضعف سے ہمبر وحشت عمر گریبان کا

مرادین نوجوانی کی بر آئین عہدِ پیری مین / کٹی شب صبح سمجھو گویا کھلا دروازہ زندان کا

دلِ نالان کا ہی داغِ الم دم بھر نہین ہٹتا / اجارہ ہو گیا ہی خانۂ مفلس پہ مہمان کا

ملا ہی کو بنا رشکِ سمن یارب گلی جس سی / گریبان پر گمان ہی دامنِ صبحِ گلستان کا

رفیقانِ جنون کی آمد و رخصت برابر ہی / کھٹکتا ہی نکلنی مین بھی خارِ مغیلان کا

کٹی عمرِ دو روزہ مثلِ شیشہ بزمِ عالم مین / نہ سر پیدا کیا ہمنی لیا احسان نہ سامان کا

سنو کچھ اور بھی تسلیم میری نالۂ موزون / ارادہ ہی ترقی پر ابھی طبعِ سخندان کا

۲۵

تماشا جامہ زیبی دیکھی کی خونِ شہیدان کا / گریبان پیرہن مین ہی ہلالِ عیدِ قربان کا

جنون مین ہی شریکِ بیکسی ہی من جسمِ عریان کا / کبھی ہی صدمہ دامن کبھی ماتم گریبان کا

اجل محروم پھر جائی کوئی بوسہ وہ دندان کا / کہ میری حق مین یہ موتی ہی قطرہ آبِ حیوان کا

دلاتا ہی ہمین کیون یاد وعظ صبحِ فردا کی / غمِ محشر کوئی صدمہ نہین ہی شامِ ہجران کا

ٹپکتا ہی نہانی مین جو قطرہ اونکی بالون سی / گمان ہوتا ہی زلفِ پرشکن پر ابرِ نیسان کا

وہ کافر کفر و دین کی بحث کو مسجد مین جاتا ہی / الٰہی خاتمہ بالخیر ہو زاہد کی ایمان کا

صبا اوڑتی ہوئی لائی خبر جب مرگِ بلبل کی / گریبان گل نی پھاڑا [illegible]

جنون مین یہانتک جھک گیا ہی ناتوانی سی / کہ مجکو حلقۂ زنجیر حلقہ ہی گریبان کا

مین وہ آتش قدم ہون گرمیِ رفتار نی میری / بنایا جادۂ صحرا کو رشتہ شمعِ سوزان کا

تلاشِ یار کی سرگشتگی مر کر بھی باقی ہی / بگولا پھر رہا ہی آج تک خاکِ غریبان کا

پشیمان ہو گئی وحشت جنون اپنی ضعف مین صدقی / کہ تو نی فصلِ گل مین کھو لیا پردہ گریبان کا

ہوئی جب روح رخصت جسم سی تو یون نظر آیا / گیا ہمراہ یوسف کی وہ جوبن کنجِ زندان کا

یہ تو ہمنشین نخلِ فلک سے ثمر اترتی ہی
گریبان بھی نہو حائل اگر ہو وصل دامان کا

کبھی حالت میں غنچہ نہین دل کا جو بن کر نہین ہوتا
کہ رنگین ہے وہین ہر رنگِ پان بھی خمِ خندان کا

جنون مین عیش کی صورت نہین آتا ہی دل میرا
سلا دیتا ہی ہنس دینا مجھی چاکِ گریبان کا

در و دیوار سے ہر وقت ویرانی برستی ہی
مری صحنِ مکان مین کوئی تختہ ہی بیابان کا

مقرر آج کوئی رشکِ یوسف آنی والا ہی
بنا ہی دیدۂ یعقوب روزن اپنی زندان کا

وہ برہم ہین کہ مجکو برا ہی نیند آتی ہی
سلا دیتا ہی افسانہ شبِ زلفِ پریشان کا

ہمیشہ پنجۂ خورشید سے کیون چاک ہوتا ہی
بنا ہی کیا گریبانِ سحر بھی میری دامان کا

اثر دکھلا رہا ہی خارِ حسرت بعد مردن بھی
سدا بالای تربت سایہ ہی نخلِ مغیلان کا

گریبان چاک کچھ گل ہی نہین ہی مرگِ بلبل سے
کفِ افسوس ہی گلچین ہے ہر پتا گلستان کا

نگاہین ڈھونڈھتی ہین مجمعِ احباب مدفن مین
اثر باقی ہی آنکھون مین ابھی خوابِ پریشان کا

ملایا خاک مین نورِ نظر کو بیقراری نی
قیامت ہو گیا ہلنا سرِ دامانِ مژگان کا

ہوا کرتی ہی زینت عیب سے نرگس مزاجون کی
سدا شبنم ہولا دیتی ہی ششدر گلہای خندان کا

لگایا تیر پٹی باندھ کر آنکھون پہ قاتل نے
دلِ مضطر مین ارمان رہ گیا دیدارِ پیکان کا

گریبان کی طرح اپنی کرون گا چاک اسکو بھی
کبھی تو ہاتھ آئیگا جنون دامن بیابان کا

ہنسے دل کھول کر دم بھر نہ بخلِ شور بختی سے
کسی دن منہ نہ دیکھا میری زخمون نی نمکدان کا

مرینگی صبح تک امیدوارِ وصل حیرت سے
ابھی سے پیرہن کیون ماتمی ہی شامِ ہجران کا

نقاب اولٹی رخِ روشن سے کسنی وحشت افزا
بنا ہی آفتابِ حشر ہر ذرہ بیابان کا

مداوای تبِ ہجران سے نفرت ہو گئی دل کو
طبیعت کیا ہی جلتی ہی جو دکھ آتا ہی درمان کا

تمنا ہی سبکدوشی مین کاٹا آپ سر اپنا
حباب آسا لیا ہمنی نہ احسان تیغِ عریان کا

فروغ داغ ہجر رفتگان و مہر ہے سینے مین
بہروسا کیا چراغ تربت گور غریبان کا

دلون مین ہوشیاری تفرقہ انداز ہوتی ہے
کہ بیداری سی مست خواب ہی ہم صحبت مژگان کا

نئی شکلین ہزارون روز بن بنکر بگڑتی ہین
دل آباد بین نقشہ ہی بازیگاہ طفلان کا

کہون کیا اضطراب اسکا ادہر آئی ادہر بہاگی
شب وصلت پہ سایہ پڑ گیا عمر گریزان کا

کہانتک ناز بیجا سخت جانی اب تو فرصت دے
کہ دم گہٹنی لگا ہی اونکی شمشیر صفاہان کا

کیا کیون بیکرے خونکو بیدم آج ای قاتل
دل مجروح نی شاید شگاف زخم سی جہانکا

دکہاجاتی ہین وہ تسلیم صورت چہپکی غیرون سے
اثر پیدا ہوا اتنا تو باری شوق پنہان کا

پہونکتی کیا نالہ سوزان سی گہر صیاد کا
حوصلہ ہی حوصلہ تہا بلبل ناشاد کا

کیا کہون ہین شکل ہی عالم دل ناشاد کا
سینے سی لب تک بہرا ہی حوصلہ فریاد کا

غم نہین ہوتا ارادہ خاطر ناشاد کا
شام سی منہ چومتا ہون صبح تک فریاد کا

گر رہی ہی پاس او ظالم تری بیداد کا
حشر کی دن بہی نہوگا حوصلہ فریاد کا

دیکہتا ہی باغ مین عالم قد آزاد کا
آہ مجہ ہی آئینہ اوس غیرت شمشاد کا

کہہ دیا کیا تیرہ بختی نی کہ ٹل سکتی نہین
آج کچہ ہٹ پر ارادہ ہی شب فریاد کا

مرتی دم بہی ستاتی تہی سرگشتگی تقدیر کی
حلق پہ پہر پہر گیا منہ خنجر جلاد کا

کیا الگ رہتا ہی عاشق کو ملا کر خاک مین
چرخ بہی شاگرد ہی میری ستم ایجاد کا

ظالمون نی کر دیا خالی گل و بلبل سی باغ
گہر ہی گلچین کا بسا آباد گہر صیاد کا

دست گلچین خشک ہو کر رہ گئی صد شکر ہی
صبر ٹوٹا عندلیب آشیان برباد کا

کیا حرارت تہی کہ رگہای جنون سی جای خون
پانی پانی ہو گئی نشتر پہ گیا فصاد کا

ای جنون طوق سلاسل سی کرے آنکھین ڈال
دل کبھی سی توڑنا اچھا نہین حداد کا

اپنی غفلت نی بھلایا دل سی عالم عشق کا خیال
خود فراموشی نی گھر لوٹا تمہاری یاد کا

شام کو جو دیکھتی ہین صبحدم وہ کچھ نہین
خواب کا نقشہ ہی نقشہ عالم ایجاد کا

مجھسی وحشی سیکھی وحشت کوہ مین آداب عشق
ہون معلم قیس کا اوستاد ہون فرہاد کا

منہ پہ چھٹتی ہی ہوائی بی تری گلزار مین
رنگ میرا ہمسفر ہے نکہت برباد کا

تھا وہ غمگین سو دیا سنکر نوید عیش سے
شور ماتم ہو گیا نغمہ مبارکباد کا

نالہ کیسا کہہ رہی ہی گل سی بلبل باغ مین
کچھ لکھا تقدیر کا افسانہ کچھ صیاد کا

یاد آتی ہین لحد مین حسرت اندوہ و غم
داغ ہی دل پر متاع خانہ برباد کا

اوج سی اپنی پشیمان ہوتی ہین بیدادگر
سرنگون پایا ہمیشہ چرخ بی بنیاد کا

کیا خوشی تھی چہری کا سامنا دن بھر رہا
صبحدم دیکھا تھا مین نی آج منہ صیاد کا

بدگمان جلاد تھا غیرت سی مرتی ہین آب
زخم نی پانی چرایا خنجر فولاد کا

یاد کس سے دہ نشیمن کی آگئی عصمت مجھے
آکی لب تک رُک رہا نالہ دل ناشاد کا

فیض صحبت سے کوئی ادنی ہوا اعلی کیا مجال
آدمی ہونا نہین ممکن کبھی ہمزاد کا

عشق کی تاثیر نی بخشی ندامت اسقدر
روز و شب آنچل ہی منہ پر دامن فرہاد کا

باپ کی آوار کی اولاد کی کرتی ہی قتل
زخم گل شاہد ہی جبر نکہت برباد کا

بخت بلبل کی ہین صدقی فصل گل آئی نہین
پڑ گیا صحن چمن مین جو پرا صیاد کا

جب ملی آکر گلی سی زخم تن خندان ہوئی
ڈھنگ سیکھی تیغ آغوش مبارکباد کا

دیکھتا ہون بیکسی کا اپنی جوبن وقت قتل
آئینہ ہی منہ مجھی نا مہربان جلاد کا

خاک بھی کر دل پہ فارغ ہی آتش فشان
پاسبان ہی غول میری خانہ برباد کا

بیان پر دل وحشی سی نکلی واہ کیا
دم بہری آئینہ کیونکر کور مادر زاد کا

قید سی آزاد ہین رنگین مزاجان چمن
خار سی الجہا نہ دامن نکہت برباد کا

بیڑیان ٹوٹا ہی پہنانی کچہ ایسی کر دعا
ای جنون مجکو مبارک ہو قدم حداد کا

وہ ہوا خواہ اسیری تہی کہ آزادی کی بعد
رو دیی ہم دیکہکر خالی قفس صیاد کا

کیا لگائی ہین کسی نی شاخ گل کی تیلیان
بلبلین آنکہون سی ملتی ہین قفس صیاد کا

باپ کو آوارگی اولاد کی کرتی ہی قتل
زخم گل شاہد ہی بہجر نکہت برباد کا

؁ کیا چہپی اللہ سی تسلیم راز نیک و بد
ہر بشر کی ساتہ اک جاسوس ہی ہمزاد کا ؁

مرگی ہی شعلہ فشان ہی دل پہ سوز دم مرا
گرمیان کرتا ہی اب تک نفس سرد مرا

دیکہکر وہ گل نو خیز ہی ہنس دیتا ہے
ابتو ہی اور ہی جوبن پہ رخ زرد مرا

دشمن عیش نہو دل کی تمنا اس سے
دوستی کی نہین قابل دل پر درد مرا

وادی عشق مین ہون روز ازل سے برباد
پوچہتے کیا ہو ٹہکانا صفت گرد مرا

؁ ہون وہ دیوانہ کہ منشیٔ قضا نی تسلیم
پہلے مجنون سے لکہا نام سر فرد مرا ۳۳

کرتا ہون ذکر مین دم پیری شباب کا
افسانہ گو ہون عالم حسرت مین خواب کا

ہر چند فاقہ مست ہون ہمت بلند ہی
بدلون نہ آفتاب سی ساغر شراب کا

کامل ہی ہی مریض ازل کی دوا محال
رعشہ مسیح سی نہ گیا آفتاب کا

جسم ہوا ہوا مین تنگظرف کچہ نہین
مٹی کی ہی دلیل او بہرنا حباب کا

بیداری فراق مین گذری تمام عمر
آنکہون نی میری خواب ہی دیکہا نہ خواب کا

برجستہ کیون نہ مصرع ہی سوز برق ہو
موزون ہی اوسمین حال مری اضطراب کا

رویاہون برسونمین غم گلگون کی یاد مین
سینچا ہوا ہی نخل محبت گلاب کا

مژگان تلک آئی تھی نگہ گرم ہی نہین
تر ہو گیا پسینے سے دامن نقاب کا

تعویذ جہان مین لطف خموشی نہین نصیب
جھگڑا ہی گور مین بھی سوال و جواب کا

خالی ہی بلا سے تسلی تو دل کو ہے
رہتی ہی دور سامنی مری ساغر شراب کا

حسرت سے گھور لیتی ہین اہل شباب کو
باقی ہی کچھ اثر ابھی آنکھو نمین خواب کا

اہل زمین کی واسطی سہل ہین حادثے
صرصر سے گل ہوا نہ چراغ آفتاب کا

ظاہر مین تم ہی نام کو آنسو نہین کوئے
عالم ہی چشم غیر مین چشم حباب کا

لرزان نہین ہے مہر مسیحا کی سامنی
کچھ حال کہہ رہا ہی مری اضطراب کا

اللہ ری روشنی رخ تابان یار کے
چمن چمن کے تو پردہ بنا ہی نقاب کا

غش آ گیا ہی دیکھ کی گلچین انکا رنگ
چھینٹا دی عندلیب کے منہ پر گلاب کا

دلمین ہجون کی یاد سی کرتا ہون عرض حال
پہلو نمین سوال ہین میری جواب کا

قدرت نما ہوئی ہین نہین کچھ سبب کو دخل
بن تیل جل رہا ہی چراغ آفتاب کا

برباد پھر رہا ہون نہین کچھ حصول خاک
گویا بگولا ہون مین جہان خراب کا

ہر دم خیال دیدہ مینگون کی جوش مین
پہلو مین دل ہی یا کوئی شیشہ شراب کا

حیرت سی ہی رہی دیدۂ تصویر کی طرح
شب منہ دیکھا نہ پشیمان مین خواب کا

رکھون کبھی بغل مین کبھی بوسی لون اگر
قسمت الٹی تھا کی ہمقدر نقاب کا

بالا آ گئی ہی رنی مین کسکی نگاہ مست
ہر قطرہ سرشک ہی قطرہ شراب کا

اچھا ہوا جو کشتہ یہ سیماب ہو گیا
کچھ رنگ لی اوڑا تھا مری اضطراب کا

کہیا سکتی سی مردم آبی نی توبہ کی
جب دیکھو سرنگون ہی پیالہ حباب کا

آنکھیں جو بند ہو گئیں کھلیں کہاں وشکل — گذرا ہر رنگ خواب زمانہ شباب کا
تصویر آینہ ہوں بتوں کی حضور میں — خوگر سوال کا نہ پشیمان جواب کا
مرتا ہوں سنے شباب ہستی ہے بعید سرک — بالای قبر بانیے گنبد حباب کا
ثابت ہوا مسیح ہی آتی ہیں ای فلک — سادہ پڑا ہوا ہے ورق آفتاب کا
آنکھیں ہجوم کیف جوانی سے بند ہیں — دور شباب دور ہے مجکو شراب کا
میں کیا کہ آینہ بھی ترستا ہے دید کو — شاکی نہیں ہے کون تمہاری نقاب کا
لکھی ہیں شعر میں جو بیاض جبیں کے حرف — دیوان کا ہر حرف ہے ورق آفتاب کا

۹م تسلیم اضطراب کی لی ہو دل کو چین
آئی زمانہ آجل کہیں انقلاب کا ۲۵

حشر میں پوچھو نہ عالم عالم اسباب کا — یاد ہی بھولا ہوا کسکو فسانہ خواب کا
سوز غم سے کیا کہوں عالم دل بیتاب کا — داستان برق ہی افسانہ ہے سیماب کا
کشتہ ہوں ای شام غربت حسن عالمتاب کا — دی کفن مجکو سحر نے چادر مہتاب کا
تا فلک پہنچا ہی طوفان دیدہ پر آب کا — کہکشاں کی موج ہے گرداب ہے مہتاب کا
سنتی ہی حال پریشان اٹھ گئی آنکھ پیشی بند — میرا افسانہ نہیں افسون ہے کوئی خواب کا
چشم مجنوں سے چمن کو دیکھا ہی بلبل ذرا — محمل لیلی ہے ہر غنچہ گل شاداب کا
گردش دیوانگی میں ساتھ ہی سیلاب اشک — حلقہ زنجیر اپنا حلقہ ہے گرداب کا
رونی بیٹی دل میں کوئی داغ حسرت ہی نہیں — گھر مرا لوٹا ہوا ہے آمد سیلاب کا
آج تو گستاخی شوق ہوئی جان معاف — رک نہیں سکتا ارادہ خاطر بیتاب کا
انتظار یار سے نہیں نہ دم بھر شکر ہے — چشم وا ای رکھ لیا فرقت میں پردہ خواب کا

زینتِ ظالم نہین کہتی جہان ہین اعتبار
چند دم رہتا ہی جوبن پنجۂ قصاب کا

اتحادِ پست فطرت باعثِ راحت نہین
پانی پانی دل ہی بطِ چاہ سی دولاب کا

دہر مین ہی حرصِ طوفانِ بلا سی پاک ہین
کشتیِ درویش کو خطرہ نہین سیلاب کا

حشر کو اوٹھنا ہی عریان دوست کیون بھی کفن
کرتی ہین شرمندہ مجکو عالمِ اسباب کا

جنبشِ ابروی قاتل دیکھ کر مر جائین گے
ہم نہ لین گی سر پہ احسان خنجرِ بی آب کا

دل سی ہمسایہ کی پوچھی غربتِ مہمان کوئی
خانہ ویرانی کی سر پہ ہی قدم سیلاب کا

بعدِ مردن بھی خیالِ خدمتِ یاران رہا
گرد دامن بنکی ہون پابوس مین احباب کا

کشتۂ شبہای دوری ہون مصور کو مری
موقلم کیوا سطی لازم ہی پر سرخاب کا

سیلِ گریہ نی دکھایا خانہ ویرانی کا جشن
رقصِ شادی ہی بحر مین چکر بنا گرداب کا

۱۲
ہر گھڑی ہی سنانہ دم کی فلکِ ظلم آبدار
ہر نفس تسلیم رشتہ ہی دُرِ نایاب کا
۲۴

شمع ہر صورتِ تصویر مین گویا نہوا
کیا تجھو تجھی سے کہا ہائی جو افشا نہوا

نالہ نے چھیڑی ہوئی غیر کی پیدا نہوا
مین لبِ نی کی طرح آپ سی گویا نہوا

داغ کیا یاس کو بھی ہجر گوارا نہوا
ایک دل ہے مری کس کس کا اجارا نہوا

آبرو نشو و نما کی کہان غربت مین نصیب
طفلِ اشک آنکھ سی گر کے کبھی برپا نہوا

کچھ تو ایسا ہی تمہارا جو آڑی ہین ورنہ
پھلی در پہ کبھی غیر سُن کا اجارا نہوا

عہد کیا کیا تھے مگر وقتِ جدائی دیکھا
غیر تو غیر ہی اپنا دلِ شیدا نہوا

صفتِ اشکِ چکیدہ یہ فلک نے کھویا
کہ دمِ حشر بھی کو سے مرا جو یا نہوا

ہای کیونکر تکرون مین گلۂ محرومی
لاکھون ارمان تھی اور ایک بھی پورا نہوا

عمر بھر رشکِ عدو ساتھ تھا کہتا کیا حال
وہ ملا بھی کبھی تنہا تو میں تنہا نہوا

ملک الموت کی بھی جان غضب میں پہنچی
ہای اس دم سرِ بالین پہ مسیحا نہوا

خون ولاتی رہی بدفالی شناوری سون
زخم کی طرح مبارک مجھی ہنسنا نہوا

نزع میں سب نہ دیا سبزۂ خط کا بوسہ
ڈوبتے کو کبھی تنکی کا سہارا نہوا

خشک آنسو نہوئی طعنۂ اعدا سے شکر
خاک اوڑانے سے بیابان کبھی دریا نہوا

شکلِ شمعِ تہِ فانوس رہا جلوہ فگن
اوسنے پردہ بھی کیا ہے تو پردا نہوا

کیا کہوں مرتی ہیں کس بات پہ دنیا والے
ای اجل مجھکو تو جینا بھی گوارا نہوا

شکل دکھلائی دمِ نزع نہ اوس کافر نے
کیا کہوں خاتمہ بالخیر ہمارا نہوا

کاملِ راہِ طلب قید سے کبھی آزاد
موج سے سلسلہ برپا کبھی دریا نہوا

شکلِ تصویر ہوا خلق جہاں میں بیدل
میں کسے طرح ہوا خواہِ تمنا نہوا

نقشِ آب تھی ہم سے گئی بنتی بنتی
چہرہ پرداز بھی ہیہات شناسا نہوا

تھی وہ تصویرِ خیالی کہ سوا اٹھنی سے کے
مفت بھی کوئی خریدار ہمارا نہوا

ظلمتِ دل ہی وہی لاکھ جلایا غم نے
پھونک دینی ہی ہی اس گھر میں اجالا نہوا

ہاے رہی شک شبِ وصل میں اوس کافر کو
پیار کرنا ہمیں اپنا بھی گوارا نہوا

اوس فسونگر کی نظر ایسی ہی دل کو لگے
چشمِ بیمار کی صورت کبھی اچھا نہوا

١١ کیا کہوں چھوٹ کے میں اوس گلِ سے التسلیم
صورتِ نکہتِ برباد کہیں کا نہوا ٢٣

زور دکھلاتا ہی کیا کیا ضعف جسمِ زار کا
رنگ اوڑنی کو ترستا ہی یہی رخسار کا

وصف ہے ہر شعر میں موی میان یار کا
میرا دیوان منتخب ہی مخزن اسرار کا

دید کی قابل ہی جوبن سبزۂ رخسار کا
معجزہ ہی سبز ہونا آگ پر گلزار کا

رات دن یونہین پڑیگی عاشقونکی گر نگاہ
بند ہو جائی گا روزن خود بخود دیوار کا

سخت جان ہون ہاتہ ایسا آج ای قاتل لگا
معرکی مین نام ہو جائی تری تلوار کا

خاک تسکین ہو دلِ بیتاب کو پیغامِ وصل
کچہ فریب آمیز ہی وعدہ بتِ عیار کا

لاکہ جی ترسی مگر آرامِ تنہائی محال
میری بالین پر اجارہ ہو گیا غمخوار کا

میکشی سی عرصۂ محشر مین جائی سرخرو
منہ دہلا دی آج ساقی مے سی استغفار کا

کیون اوٹہاتا ہی ستمگر اپنی کوچی سی مجہی
ابتو سایہ بہی نہین سر پر تری دیوار کا

ناتوان تہا خانہ ویرانیِ مشتاقی کیا مجہی
پس گیا مین گر پڑا سایہ اگر دیوار کا

باعثِ زینت ہوا سوزِ جوانی دہر مین
داغِ سودا بن گیا طرہ مری دستار کا

عالمِ فانی سی تنہا ای سحدا آتا نہین
قافلہ ہی ساتہ میری حسرتِ دیدار کا

دہر مین ظالم ہمیشہ رہتی ہین شادی نصیب
کم نہین ہوتا کبہی خندہ لبِ سوفار کا

کیا خراباتِ محبت مین فلک کی آبرو
ایک جامِ واژگون ہی آپ کی میخوار کا

مر رہی ہین فرقتِ ابروی جانان مین رقیب
برجِ عقرب مین ہی اخترِ طالع اغیار کا

نیند کیا آتی بشکلِ چشمِ روزن رات دن
پاسبان ہی بختِ خفتہ دیدۂ بیدار کا

رحم کی بدلی کچہ احسانِ عداوت اوڑہی
حوصلہ کہہ لی سوالِ زخمِ دامندار کا

اس قدر کیون پیچ مین ڈالا ہی قسمت نی مجہی
مین کوئی مضمون نہین ہون کاکلِ خمدار کا

کیا نسیمِ آہِ بلبل نی کہلایا ہی اِسی
داغ کی دیتا ہی بو ہر گل مری گلزار کا

دخترِ رز کی دیر و کیون لیچلا ساقی مجہی
خون ہوگا گردنِ مینا پہ استغفار کا

کیون نہ مرتا میری ویرانی مین خانہ خراب
میری قسمت مین کفن تہا سایۂ دیوار کا

دل نے نقش روئے نگار دہر کو     اعتبارِ گلشنِ تصویر کیا
تو دیکھتا ہے کہ جو شکن میں     ہیں ستون تیری دلِ دلگیر کیا
پاؤں سو جاتی ہیں سنگ کیوں چھوٹیں     داستان ہی نالہ زنجیر کیا
چھپ رہی آنکھوں ہی گر کر خاک میں     منہ دکھاتے اشکِ بے تاثیر کیا

بی ادب تسلیم رحمت سے نہو
لیچلا ہے اتنی اسی تقصیر کیا

دھوتا ہی غیر اشک سے لوحِ مزار کیا     سمجھا ہی مجکو بھی تری دل کا غبار کیا
کیوں انتظارِ یار میں غفلت کے جوش میں     بیداریِ شباب ہی خوابِ مزار کیا
ہر بات میں فریبِ تلون ہی جلوہ گر     میں ہوں مزاجِ یار مرا اعتبار کیا
الدم میں گل کھلی ہی ہوئی پایمان ہی     لائی خزان کو ساتھ نسیمِ بہار کیا
جتنا پسین گی او رسوا نگ لائیں گے     ہمکو حنا کی طرح غمِ روزگار کیا
آغوشِ یار تنگی لیا ہی لحد نے کیوں     لطفِ وصال دی گا عذابِ فشار کیا
آغازِ شام ہی وہی ابتک فراق میں     ہونی سحر نہیں مرے پروردگار کیا

۱۶    تسلیم آنے کا بتِ پیمان شکن نہیں
تم دیکھتے ہو جانبِ دربار کیا    ۱۵

قید اپنا وہ آپ پُر فن تھا     حلقۂ زلف طوقِ گردن تھا
خاک ہی ہو کے سر بلند رہا     دوشِ بادِ صبا کا مسکن تھا
سینہ چاک کے مجھے عبث بخشے     نہ گریبان تھا میں نہ دامن تھا
جلوہ گر داغِ دل نہ تھا پسِ مرگ     اوجڑی گھر میں چراغ روشن تھا

جیتی جی سب تھی مر گئی جب دیکھا
نکوئی دوست تھا نہ دشمن تھا

کس کے آنے کے تھے خوشی بلبل
آج کچھ باغ باغ گلشن تھا

شب کو دلسوزی جسد پہ مری
جل کے ہنستا چراغِ مدفن تھا

کیا دلایا تھا تمنے آکر یاد
مسکراتا شگافِ مدفن تھا

کچھ نہیں تھا تو یون لبِ شہوار
ہی سبب کوئے گردشیون تھا

مر کے سمجھے ہم سبے اسیرِ جنون
طوقِ قمری کہ طوقِ گردن تھا

پوچھتا کون حالِ بیتابی
تم خفا تھے نصیب دشمن تھا

اک جہان دیکھتا تھا حیرت سے
بیکسی پر ہے میری جوبن تھا

غم بلبل مین عمر بھر صیاد
ماتمی تھا تو برگِ سوسن تھا

خال و مژگان عشق سی دل مین
سیکڑون داغ لاکھون روزن تھا

٦٣

عذر مانع نہ تھا کوئی تسلیم
ترکِ شعر و سخن تو قصداً تھا

٩

مصرفات بہار سب ضبط ہو مین تھا
نالہ برنگِ قلقلِ مینا گلو مین تھا

سنکر سوالِ وصل نہ انکار کر سکے
گویا لحاظ غیر مری آرزو مین تھا

پیرِ مغان کچھ اور ہی خیراتِ میکدہ
کہتا ہے مجھ سی ہوش مرا کیا سبو مین تھا

بیتاب ہو گئی خنجرِ قاتل لپٹ گیا
سو سو طرح کا ناز ہماری گلو مین تھا

خالی نہین غرض سے اپنی کی دوستی
دل بھی رقیب تھا کہ تری جستجو مین تھا

مقتل بھی بوسہ گاہِ قضا بعدِ مرگ بھی
تیری حنا کا رنگ ہماری لہو مین تھا

کسکو کیا تھا شوقِ اسیری نے غرقِ آب
گرداب شکلِ طوقِ گلو آبجو مین تھا

تو بھی بہانہ بخشش تقصیر چاہیے
سجدے کیے ہیں اشک سے جب میں وضو میں تھا

۱۳ تسلیم اشک دیدۂ عاشق تھا کوئے
نی آسما کس لیے چشمِ عدو میں تھا ۱۱

وصل میں کروٹ جو وہ شوخِ جوان لینے لگا
ضبط سے دل رخصتِ آہ و فغان لینے لگا

گو بظاہر ترک تھی الفت مگر جب آ گئے
شوق تنہا پا کے دل میں چٹکیان لینے لگا

ہنس کے ساقی آ گئی تھی یاد کس بیہوش کو
جام چھلکا شیشۂ می ہچکیان لینے لگا

فصلِ گل آئی ہے لیکن جنوں کی جوش میں
دستِ وحشت پیرہن کی دھجیان لینے لگا

حشر میں بسدم درِ فردوس دیکھا مجھے
تو بھی بلی کی قسمیں بدگمان لینے لگا

ہوں وہ رندِ بادہ پیما جب کبھی آیا نظر
دوڑ کر میری قدم پیرِ مغان لینے لگا

گرمِ مطلب دیکھ کر کہتی ہیں سو سو ناز سے
جب بلایا پاس تجھکو میہمان لینے لگا

واہ کیا اعجازِ ساقی ہے کہ مسجد چھوڑ کر
میفروشی کی لیے زاہد دکان لینے لگا

وقتِ آخر ہی دکھا جا آ کے صورت بیوفا
ابتو الٹی سانس تیرا نیمجان لینے لگا

بسکہ عجیب دنیا یہ ہی مہمانسرای پُرفریب
جو چلا ملکِ عدم سے میہمان لینے لگا

۱۴ جمع دیوان بھی نہیں اب تک تما پھر بعدِ مرگ
کوئی کیوں تسلیم نام سے نشان لینے لگا ۱۸

دل مذاقِ درد سے جب آشنا ہو جای گا
شکر بھی منہ سے جو نکلے گا گلا ہو جای گا

عندلیب اتنا بہارِ چند روزہ پر نہ پھول
چار دن میں رنگِ روئے گل ہوا ہو جای گا

آرزو سمجھیں گے ناکامی سے ناکامی کو ہم
انتہا کو جوشِ حسرت مدعا ہو جای گا

گر یہی ہے رونقِ شوقِ قتلِ عاشق اک دن
رفتہ رفتہ تیرا کوچہ کربلا ہو جای گا

آرزومندِ رفو ہیوجہ زخمِ تن نہین
جامۂ ہستی پرانا ہی نیا ہوجای گا

ایک بوسی کی نہین کچھ اصل دیدی الو مجھی
تم سخی کہلاؤگی میرا بھلا ہوجای گا

گرمی ہی انتہای سخت جانی دیکھنا
قطرۂ زہراب بھی آبِ بقا ہوجای گا

جسطرح ہوتا درِ تاثیرِ حسرت جای گی
نردبانِ آسمان دستِ دعا ہوجای گا

وای غفلت ابتدا مین وصل کو سمجھی تھی ہم
بیشتر جیا ہین کی ایسا بارہا ہوجای گا

قتل کرنا مجھکو تیغِ تیز سی اچھا نہین
غیر کو بھی اس ستم کا حوصلا ہوجای گا

ہون وہ سرگشتہ کہ مجھکو خضر کی حاجت نہین
گردبادِ دشتِ غربت رہنما ہوجای گا

ہو گی برہم بزم سی جب مین چلا کہنی لگی
اوہ جی اک تم نہ آوگی تو کیا ہوجای گا

قتل کر تیغِ تبسم سی دیت کا غم نکھا
جلوۂ لبہای رنگین خونبہا ہوجای گا

جذبۂ دل بھی عطا کر دردبخشا ہی اگر
ورنہ ای تقدیر نالہ نارسا ہوجای گا

ہان زبانِ تیغ سہتی دو دہانِ زخم ہین
شکرِ احسانِ ستم کچھ تو ادا ہوجای گا

ہون وہ مضطر بعدِ مردن امتحان کیواسطی
پہلوِ مرقد مین پہلی زلزلا ہوجای گا

دل دیا اوس بیوفا کو سخت نادانی ہوئی
کیا خبر تھی اسقدر نا آشنا ہوجای گا

٦٥ شکوہای زلف پر ہم اسقدر تسلیم کیون
مین نہ کہتا تھا گرفتارِ بلا ہوجای گا ٢٢

کاہشون سی حال اپنا نوعِ دیگر ہوگیا
جسمِ لاغر بنکی رشتہ تارِ بستر ہوگیا

قابلِ پروازِ صیدِ جانِ مضطر ہوگیا
قاتلِ بیرحم کا تیر شہپر ہوگیا

آبرو گر چاہتا ہی کنجِ خلوت کر قبول
قطرۂ نیسان صدف مین آکی گوہر ہوگیا

چھوڑ کر تنہا گئی جسدم وہ آہی رات ہی
دوپہر جینا مجھی فرقت مین دوبھر ہوگیا

سخت دل کو نور کر دیتی ہیں اربابِ ضیا
مہر کی فیضِ نظر سی لعل پتھر ہو گیا

مٹھی مٹھی دشمنِ جان کی ہی خونریزی وہی
نیمچہ قاتل کا ٹوٹا ہی تو خنجر ہو گیا

اہلِ دنیا سی ملا جب آینہ عبرت ہوئی
صاف ظاہر ہو گیا باطن مکدر ہو گیا

یار خود بین تھی جہان ہین کے قیامت آشکار
عکس سی آینہ خورشیدِ محشر ہو گیا

صدقی تاثیرِ الفت تو نی کیا سمجھا دیا
آج قتلِ غیر پر راضی وہ کیونکر ہو گیا

مر گیا ہی دم بھر نہ پہلو سی کیا مین نے جدا
آپ کا پیکان بھی دل کی برابر ہو گیا

مجھ مین حیرت برستی ہی در و دیوار سی
بی تری گھر آینہ خانی سی بدتر ہو گیا

ہر گھڑی زیرِ فلک حاصل ہی بربادی مجھی
ذرہ ریگِ روان طالع کا اختر ہو گیا

دھوپ ہو یا چاندنی دونون سی کہتا ہی جہان
قبر کا دامن مجھی دامانِ مادر ہو گیا

کاتبِ لوحِ جبین سی انتہائی ذوق مین
لکھتے لکھتے مصرعِ ابرو مکرر ہو گیا

باعثِ شدت ہوئی بیتابیِ فرقت مجھی
اسقدر تڑپا کہ دل پہلو سی باہر ہو گیا

مستی جو بانکا آج وقتِ صبح ہو کر بی نقاب
روزنِ در مطلعِ خورشیدِ خاور ہو گیا

سمجھی تھی مر کر ابھاری ہی چھٹ جائینگی ہم
قسمتوں میں تھی جو سر پر خاک پتھر ہو گیا

جسکو تو چاہی ہم سے لطفِ تجلی نہیں
نورِ وحدت حضرتِ موسی مین اخگر ہو گیا

شکلِ یوسف سی تھی چاہِ زنخدان کی صفت
پانی پانی حلقۂ گردابِ کوثر ہو گیا

اک جہان پڑھتا ہی کلمہ صنعتِ رب بیش کا
خط صحیفہ ہو گیا عارض پیمبر ہو گیا

سمجھی تھی دل کی حقیقت کو فقط دو حرف ہم
لکھنے بیٹھے جسگھڑی خط ایک دفتر ہو گیا

یہ تمنا ہی کہ مر کر جو جنت سی ملون
شکر ہی تسلیم خاکِ پای حیدر ہو گیا

میں کہاں کشمکشِ عشق سے ٹل جاؤں گا
کیا تری تنگ قبا ہوں کہ نکل جاؤں گا

وہ سیہ بخت ہوں کہ زندان سے کبھی تنگ آکے
صفتِ نالۂ زنجیر نکل جاؤں گا

ہاے کیونکر نہ میں گھبراؤں گا اے سختیٔ جاں
ایسا تو دم ہی نہیں ہے جو بہل جاؤں گا

مجھسے لیتا ہے عبث عہدِ وفا کی قسمیں
میں نہیں کیا تیری نظر ہوں جو بدل جاؤں گا

آتشِ داغِ جگر بھڑکی گی فصلِ گل میں
وہ شجر ہوں کہ بہار آتی ہے جل جاؤں گا

آہی جائیگا کبھو نہیں ہے کسیدن گھکی جم
ہوں قریبِ دلِ دشمن کبھی چل جاؤں گا

مجھسے کیا راز تری ہونگی عیاں مستی میں
کچھ خمِ بادہ نہیں ہوں جو اُبل جاؤں گا

شجرِ شمع ہوں ہر اشک ثمر ہے میرا
جب جلاؤگی کبھی آپ سے پھل جاؤں گا

چارہ گر ہاتھ اوٹھا چارہ گری سے میری
چشمِ بیمار نہیں ہوں جو سنبھل جاؤں گا

آج یہ شکل ہے کل اور ہی صورت ہوگی
میں بھی اک نقشِ برآب ہوں بدل جاؤں گا

ثــ ٦٤ — شورِ ماتم ہوں کہ ہوں خاک بگرای تسلیم
جسطرح ہوگا میں اوس کوچے میں کل جاؤں گا — ۱۲

گر دلِ کافر مرا کعبے میں دلبر مانگتا
ایک بت اللہ سے ہر ہر صبح مانگتا

محفلِ ساقی سے ارادے کر رہی رہتا ہے
چلتی چلتی اور میں دو چار ساغر مانگتا

روکنا تیغِ نگاہِ ناز کا آسان تھا
میں تو کیا ہوں خضر بھی پانی نہ اوسکا مانگتا

خار ہوتا بلبلوں کو آسمانی گل کو داغ
خاک میں کیا ملتی ہیں پیدا کی چادر مانگتا

ننگِ ہمت تھا جہاں میں جا ہو دن کیواسطی
کیا فلک سے جاہ و منصب تخت و افسر مانگتا

تو خفا نا کشیدہ آرزو میں بیگمان
ان نصیبوں پہ دعاے وصل کیونکر مانگتا

میری ہمت نے کہا پہلو کو خالی بعدِ مرگ
ان بتوں سے کیا دلِ صد چاک پیکر مانگتا

خاک مین گردون ملاتا صورت طفل سرشک
ایک بوسہ بھی نہین دیتی عروس حسن ہیت
عہد طفلی سی عدو میرا ہے چرخ پیر ہے
وہ بلا بالا ہی تو گر دیکھتا وقت خرام

مین اگر بہولی سی بھی دامان باد مانگتا
ان بتون سی ہی خجل اکیا خاک پتہر مانگتا
خون دل دیتا اگر مین شیر مادر مانگتا
فتنۂ قدسی امان آشوب محشر مانگتا

آپکا کہلائی تسلیم جگر تشنہ غلام
غیر سی کیا جام ای ساقی کوثر مانگتا

۱۶۸ ۱۶۹

اولٹی ہوئی جو دعا مین تیرہ قسمت مانگتا
ہون مضطر سنکی نالہ صور بہی اللہ سی
کچھ تو رہتا اتحاد جو قاتل بعد مرگ
ہون وہ ایذا آشنا پاتا اگر دل مین جگہ
ہمت دیوانگی ہنستی وگرنہ مرکے مین
رکہہ لیا شرم گنہگاری کی پردہ پوشی کا ہی
اگیا کچھ پاس ورنہ حشر مین اعمال ترا
صورت تصویر مین ہون شکل آئینہ جہان
اسقدر محروم قسمت تہا کہ ہو جاتا لہو
بڑہنی دیتا کب مجھی ویران نصیبی کا اثر
پیشتر کہنی سی تو منکر ہوا اب کیا کہون
گر نہ محروم اثر ہوتی دعا میری تو مین
کچھ سمجھکہ صورت نقش قدم افتادہ ہون

داغ دیتا آسمان گر شمع تربت مانگتا
منہ چھپا لینی کو دامان قیامت مانگتا
کاش آب تیغ سے غسل میت مانگتا
اور مین اسد سی اک داغ حسرت مانگتا
خاک اڑاتی کبیا بان قیامت مانگتا
اہل محشر سنکی ہنستی گر مین جنت مانگتا
داغ کہاتی کو تری دشمن کی صورت مانگتا
کیا طلسمی گہر مین بیٹھکر غیر حیرت مانگتا
شیر دایہ سی جو ہنگام رضاعت مانگتا
گور کہدنی آسمان سی گر عمارت مانگتا
غیر جو کچھ مانگتا ہی بیمروت مانگتا
تار او ٹہانی کی لیی کچھہ اور طاقت مانگتا
خاک مین گردون ملا دیتا جو رفعت مانگتا

ہوں وہ عاشق گر خدا دیتا تو میں دنیا ہی سے
پیار کرنے کی لیے اک حورِ جنت مانگتا

۴۹
تھا حبابِ بحر ای تسلیم جو رِ چرخ سے
کیا میں اس طوفان میں دم لینے کی رخصت مانگتا

یادِ چشمِ بتِ عیار نے سونے نہ دیا
عمر بھر فتنۂ بیدار نے سونے نہ دیا

چشمِ روزن نے جو دیکھا اوسے شب بھر مجکو
غیرتِ عشقِ فسونکاری نے سونے نہ دیا

رات بھر خفتہ نصیبی سے ہی اٹھک وے ان
گردشِ کوکبِ سیّار نے سونے نہ دیا

روزِ محشر کی دعائیں تہِ مدفن مانگیں
مرگ بھی وعدۂ دیدار نے سونے نہ دیا

مرگ کی نیند میں بھی آنکھ نہ جھپکی دم بھر
اضطرابِ دلِ بیمار نے سونے نہ دیا

نیند صیاد کو آئے نہ پھڑکنے سے مرے
وحشتِ تازہ گرفتاری نے سونے نہ دیا

کہیں سحر تک غمِ جانان سے جیلی آنکھیں
داستانِ دلِ بیمار نے سونے نہ دیا

ہجر میں اور بھی بیچین ہوا تسکین سے
ایکدم ناصحِ غمخوار نے سونے نہ دیا

شکلِ تصویر نہ جھپکی شبِ وصل میں پلک
صبح تک لذتِ دیدار نے سونے نہ دیا

کیا نزاکت تھی کہ اوس بت کو سحر تک تسلیم
خلشِ رشتۂ زنار نے سونے نہ دیا

جان بھی لی کے سرِ تیر جگر سے نکلا
میرا مہمان مجھی لوٹ کی گھر سے نکلا

تنگ آیا ہوں وطن سے میں شرر کی صورت
پھر نہ آؤں گا نظر جسگھڑی گھر سے نکلا

واہ ری شورِ جنون دیکھنے وہ ڑا عالم
فتنۂ حشر ہوا ساتھ جدھر سے نکلا

بوسہ للہ دیا اونے زبردستی سے
خیر کا کام جو نکلا بھی تو شر سے نکلا

بدگمانی کو نہ کیوں ملہمِ غیبی میں گن
غیر کا خط مری قاصد کی کمر سی نکلا

داغِ امید جو اُن دم میں چمکا
لو سے شامِ غریبان سحر سے نکلا

بیت
داغ لاکھون وہ بھی اُلفت میں لگی تسلیم
کوئی ارمان نہ اوس شیشۂ قسمت سی نکلا
۵

نہ ہوا کم کسی تدبیر سے چکر میرا
جب تھکی پاے جنون پھرنی لگا سر میرا

جیسی کی دل میں تمنا ہی احباب معلوم
تھی ترقی بھی ہو نہ ایسا ہی مقدر میرا

کیون نہ پامال کبھی پستیِ طالع مجکو
دیدۂ خاکِ گذرگاہ ہے اختر میرا

شوکتِ شورِ جنون نی وہ ندامت بخشی
چھپ رہا دیکھ کی منھ فتنۂ محشر میرا

بیت
کیون سناتا وہ ستمگر مجھے باتین تسلیم
میری کہنی میں جو ہوتا دلِ مضطر میرا
۶

قیس کیا فرہاد بھی مجھ سا دل افگاری رہا
سکۂ داغِ جنون ہر وقت مین جاری رہا

حوصلہ کوئی نہ دل تک مفلسی میں آسکا
پارسائی کا سبب احسانِ ناداری رہا

لاکھ واعظ نی کہا توبہ نکرنی تھی نکی
مرگیا لیکن وہی پاسِ گنہگاری رہا

اوسکی کوچی میں پڑا ہون نیتِ نقشِ قدم
خاک میں ملکر بھی ذوقِ نازبرداری رہا

رو کی بھی تھم سا گئی آنسو کو ہم مثلِ حباب
دیدۂ تر کو ہمیشہ عذرِ ناداری رہا

بیت
اک اک آفت لگا لایا کیا تسلیم ہے
مین دلِ مضطر کی ہاتھون عمر بھر آری رہا
۱۱

بھولی بھی ہی نہ جانبِ اغیار دیکھنا
شرطِ وفا بھی ہی خبردار دیکھنا

تاثیرِ جذبِ شوقِ زلیخا ہی گر تجھے
یوسف کو ایک دن سرِ بازار دیکھنا

مانندِ شمع بیٹھ کے ملتی کی راہِ عدم
یارو یہ معجزہ ہی کہ رفتار دیکھنا

للہ اسقدر نہ بھڑک کہ جل بجھون
میری طرف تو گرمی بازار دیکھنا

کہتی ہی سوز دل سی دم نزع ہوشیار
ہم تو عدم کو جاتے ہین گھر بار دیکھنا

یونہین سحر کرون نہ اگر رخ کی یاد مین
صورت نہ پھر سحر کی تو شب تار دیکھنا

اللہ ری اضطراب تمنای دید یار
فرصت مین اک نگاہ کی سو بار دیکھنا

میری خطا نہین ہی خدایا جو کچھ کہون
پیچھے پڑا ہی زاہد مکّار دیکھنا

موسی کی طرح کیا ارنی شوق مین کہون
لازم ہے پہلے طاقت دیدار دیکھنا

کافر ہین عشق زلف محمد کی روز حشر
جنت مین ہون گی ہم سے سیہ کار دیکھنا

تسلیم روی یار کو حسرت کی آنکھ سے
اچھا نہین ہے شوق مین ہر بار دیکھنا

عدم کو دوش عزیزان پہ تا مزار آیا
خدا کی شان پیادہ گیا سوار آیا

تمہاری دید کو کوی رقیب مین شبکو
ہزار بار گیا مین ہزار بار آیا

برنگ غنچۂ سیماب جبین مر کی بلا
قرار ہے مجھے آیا تو کیا قرار آیا

وصال و ہجر سی خالی رہا نہ دم بھر دل
جو اضطراب تمنا گیا قرار آیا

سنا ہی ہی بہ تنگ آکی یہ گرانجانی
کہان ہی خنجر بیدم گلے کا ہار آیا

قفس مین داغ تمنای گل سی ہونگی
نوید ہو نہ ہے مجھے موسم بہار آیا

ہم اس چمن مین ہین اک شاخ خشک ہے
ہری ہوئی نہ کبھی روز ابر گو بار آیا

جلایا دوست نی مجکو یہ سرد مہری سی
کہ دشمنون کو مری جاڑی ہی بخار آیا

بتون سے پاکی دغا اب یقین ہوا تسلیم
ہماری کہنی سی تمکو نہ اعتبار آیا

اوج فرما حسن ہے وہ غیرت گل ہو گیا
آسمان پہ مرغ زرین بال بلبل ہو گیا

لا چکی تھی تیغ بہر قتل لیکن وای بخت
کہدیا کچھ ناز نے پھر کچھ تامل ہو گیا

مر گئی ہم نوجوانی میں اسیر دام زلف
شام سے اپنا چراغ زندگی گل ہو گیا

بے تری گلشن نظر آیا مجھے ماتمکدہ
دود آہ بیکسان ہر برگ سنبل ہو گیا

جیتے جی بیتابی دل سے یہ کب امید تھے
ای اجل صدقے تری کچھ تو تحمل ہو گیا

دیکھکر اوس نونہال حسن کے شادابیان
رنگ روی گل چمن میں عیش بلبل ہو گیا

لوٹتا ہی بیٹھکر مسجد میں زاہد خلق کو
دست دزدان حرم پای توکل ہو گیا

بیعت پیر مغان میں آ گئی تسلیم آج
سنکی قلقل توبۂ صد سالہ کا قل ہو گیا ۱۲

گلہ کیا عشق میں تکلیف یا آرام ہوتا تھا
ہوا جو کچھ مری قسمت میں اے گلفام ہوتا تھا

ہوا ہی بوسۂ لبہای میگون تھی اگر ای گل
تو موج بادہ ہوتا تھا کبھی یا جام ہوتا تھا

شکایت کیا مجھے بیرحمی صیاد ظالم سے
مری تقدیر میں اک دن اسیر دام ہوتا تھا

کوئی تو چین پاتا آگئے ہم ملک فانی سے
تجھے ہی ظلمت مدفن شب آرام ہوتا تھا

نگین نقش کی صورت نہ کیونکر غیر سے ملتے
کہ اوسکی روسیاہی میں ہمارا نام ہوتا تھا

جنون میں کیوں نہ قسمت دیر سے کعبے کو لیجاتے
کہ ٹکڑے ٹکڑے اپنا جامۂ احرام ہوتا تھا

گلہ کیا وہ نہ آئی کل کی وعدی پر اگر ٹالا
انہیں ناکامیوں میں آج اپنا کام ہوتا تھا

جو تھی منظور خاطر عندلیب مضطر کی
رگ گل تجکو چبھتی ہی رگ اندام ہوتا تھا

وہ شمع مہرو سر بالین پر آیا نزع میں شاید
چراغ صبح کو میری چراغ شام ہوتا تھا

وہ کچھ ملک عدم سے پھر نہ آیا بات رہ جاتی
شریک میت عاشق تمہیں کیا کام ہوتا تھا

مری پہلو سے وہ کیونکر نہ جاتی یاس غیروں کے
کسی جا عید ہوتی تھی کہیں کہرام ہوتا تھا

ملا کر خاک میں تسلیم کو ناحق پشیمان ہی
یہی ای چرخ میرا ایک دن انجام ہونا تھا

مر کی بہی باقی ہی چکر میری مشتِ خاک کا
ہر بگولی مین ہی عالم گنبدِ افلاک کا

مین وہ رندِ بادہ پیما تہا کہ میری قبر پر
شامیانی کی عوض سایہ ہی نخلِ تاک کا

چھو گیا ہی کس چمن آرا کی پیراہن سے آج
دی رہا ہی بوی گل دامن ہماری خاک کا

وقتِ طفلی روتی ہین سوائی پیری کو ہم
شام سے ماتم ہی یان صبح گریبان چاک کا

بوی گل ہمرنگ ہی بی پردگی مجہکو نہان
میری عریانی اوڑہائی نازکیا پوشاک کا

ظلم سے تو بنکر برباد ہون ای آسمان
خاک مین ملنا ابہی باقی ہی میری خاک کا

نیستی ہستی ہی فرصت دونون عالم مین نتہے
حشر تک بگڑا بنا پتلا ہماری خاک کا

برق جب چمکی ہی تسلیم سمجہی دل مین ہم
اک شرر یہ بہی ہی اپنی آہِ آتشناک کا

جو ٹوٹی آبلۂ دل تو چشم تر کرنا
ہمین بہی گریۂ بیچار سے خبر کرنا

وہ کہتے ہین یہان افسانۂ الم نکہو
تم اپنے گھر گلۂ بخت عمر بہر کرنا

ہماری لاش کو تنہا چہوڑنا شب گ
سمر ہا نے بیٹہکے ای بیکسی سحر کرنا

مین گہورتا ہون جسے بدگمان نہین ہوتا
مرا بہی صورتِ آئینہ ہی نظر کرنا

عجب ہی کیون اثرِ نالۂ حزین ہی مرے
تمہاری یاد سے سیکہا دلون مین گہر کرنا

خدا کیوا سطی تڑپو نہ اس قدر تسلیم
ابہی ہی شامِ جدائی تمہین سحر کرنا

دشمن جان وحشت مین ہر توان ہو جای گا | ذرہ ذرہ یک پریدہ آسمان ہو جای گا
تیر کہاکر ہم کرین گی شکر قاتل کا ادا | زخم تن ہوگا دہان پیکان زبان ہو جای گا
لطف مین بیدادنی دشنوا جینا کردیا | ہای کیا ہوگا جو تو نا مہربان ہو جای گا
اسقدر گہبرا نہ ای دل آئی دی خط یار کا | جو لکہا ہوگا مقدر کا عیان ہو جای گا
کثرت گریہ بہا لیجای گی اکدن ہمین | بستر اپنا چادر آب روان ہو جای گا
وای قسمت برق ہی گرتی نہ ظلمت کم نہیں | ہم یہ سمجہی تہی کہ روشن کچھ مکان ہو جای گا
خط نکل آئی گا اکدن روی آتشناک پر | شعلہ بہی میری ولائی کو دہوان ہو جای گا
شوق کا ایسا ہی پیکان کو دل بسمل نچہوڑ | بدگمانی کہہ رہی ہی رازدان ہو جای گا
کچھ سمجہکر دل دیا تہا بیوفا کو وای بخت | کیا خبر تہی یون نصیب دشمنان ہو جای گا
دیکھ پہلی کاروانی جسطرح ہین آج خاک | ایکدن تو بہی غبار کاروان ہو جای گا

رہتی دو تسلیم چندی بتکدی مین بکہنا
شیخ بہی اک بندۂ پیر مغان ہو جای گا

بوسے لیکر نیلا روی ارغوانی کردیا | آج ہمنے گل چراغ لن ترانی کردیا
کل جہری کا سامنا ہی آج سی صیاد نی | بند اسیران قفس کا دانہ پانی کردیا
کہہ خراباتی کو واعظ پاس تقوی اب کہان | مدتین گذرین کہ نذر نوجوانی کردیا
کیا کرون کیونکہ حسینون پہ نہ مین مرتا رہون | موت کو میری خدا نی زندگانی کردیا

اسقدر تسلیم لکہا شور بیتابی کا حال
یک قلم نامے کو دیوان فغانی کردیا

ہی بہی کثرت وحدت مری ای یار جدا | جس طرح بانگ درا ساتہ نہ زنہار جدا

مرگئی ہی زیر سجدہ چشم تمناشے کھلے | نہ ہوئی مجھسے مری حسرت دیدار جدا
ہائی کس کسکو سناؤن نہین محرم کوئی | ہست پہ نالہ ہی جدا آہ شرربار جدا
وہ جگر سوز عنادل ہی یہ سوز جہان | آتش گل ہی جدا آتش رخسار جدا
مجکو بیدل نہین منظور جہان مین رہنا | بیٹھہ پہلوسی مری اوبت عیار جدا
ایک تو سوز جگر سی مجھی جینا ہی محال | پھونکی دیتی ہی تری گرمی بازار جدا

۱۲ ضعف نی صورت تصویر بنایا تسلیم
لب سی لب ہو نہین سکتی دم گفتار جدا ۱۰

ہر سحر خلوت مین میری اک نیا ماتم ہوا | شمع کشتہ کا مجھے اپنی برابر غم ہوا
غم کی نیرنگی نہی میرا کچھہ عجب عالم ہوا | بنگیا فریاد جو کچھنے کی قابل دم ہوا
گریۂ پیہم سی خالی مین نہ کوئی دم ہوا | خون رویا جس گھڑی اشکون کا آنا کم ہوا
تہا وہ محزون عمر بھر محروم عشرت ہی رہا | یار جب آیا تو ناکامی کا اپنی غم ہوا
کسنے چھیڑا اونکی زلفونکو جو ایدل رات کو | سلسلہ تار نفس کا خود بخود برہم ہوا
ہمنی طی کی راہ استقبال پیری کی بل | سرو سا قد مثل شاخ بید مجنون خم ہوا
دردمندان ازل کا غیب سے دیکھا علاج | پنبۂ زخم گل تر قطرۂ شبنم ہوا
چشم تر مین کیا کرون بیمارگی قسمت مین ہے | نوح کا طوفان ملا رونی کو بہی کم ہوا
حور کا چہرہ سراپا مین پری کی شوخیان | مجکو حیرت ہی کہ تو کیونکر بنی آدم ہوا

۱۲ مے کی پیتی ہی وہ عالم کی حقیقت کھل گئی
ایک ساغر مین دل تسلیم جام جم ہوا ۱۹

گلہ کیا دل مین آخر کچھہ نہ کچھہ امید ہر دم ہوتا | اگر حسرت نہ ہوتی کوئی داغ آرزو ہوتا

ہوا بی پردہ رازِ عشق تیری مژدہ گری ہی
نہ گہر مین بیٹہتا چپ کی نہ رسوا کوبکو ہوتا

دکہاتی گر محبت ہجر مین تاثیرِ بیرنگی
ہر آنسو آتی آتی تا سرِ مژگان لہو ہوتا

غلط ہی جذبِ الفت کا فسانہ ورنہ بی پردہ
گریزان ہی جو مجہسی آج بیٹہا روبرو ہوتا

نہ تہا بیوجہ رکنا سوزنِ مژگانِ بلبل کا
ہزارون زخمِ نو ہوتی جو زخمِ گل رفو ہوتا

دلون مین حشر برپا ہی یہ عشوتِ غائبانہ سی
نہین معلوم کیا ہوتا اگر وہ روبرو ہوتا

گنہگارون کو ای واعظ نکر مایوس جنت سی
یہ سچ ہوتا تو کیون قرآن مین لاتقنطو ہوتا

گرانا ضعف کا کوچی مین اوسکی ہین حکمت سی
پہرا تی گردشِ تقدیر نام جستجو ہوتا

تماشا دیکہتی گر دیدۂ عبرت سی گلشن کا
بجای اشکِ حسرت چشمِ بلبل مین لہو ہوتا

یہ حسن و عشق کی ہی دوست سب نیرنگ ہین ورنہ
نہ تو ہوتا نہ مین ہوتا نہ مین ہوتا نہ تو ہوتا

سنائی لن ترانی گر یہیں پہ وہ سی کیا حاصل
مزہ جب تہا کہ میری طرح تو بہی روبرو ہوتا

مقدر مین لکہی ہی تشنہ جانی ورنہ ای قاتل
کبہی تو میہمانِ آبِ خنجر یہ گلو ہوتا

یہین بیدل کیا تالی گیا کیون ساتہ وہ ظالم
جو ہونا تہا دلِ مضطر پہ میری بہی وہ ہوتا

نہ کیونکر آئی رونا کشتِ دل کی شوربختی پر
کبہی تو پہولتا پہلتا جو نخلِ آرزو ہوتا

محبت مین یہ بیرحمی کہ جینا ہو گیا مشکل
خدا نا کردہ کیا ہوتا جو وہ کافر عدو ہوتا

زبانِ نشتر کیون ہو کہتی مین تشنہ جانی سی
رگِ سودا مین ای فصاد اگر باقی لہو ہوتا

امیدِ لطف سی کیا جہک کی ملتا اہلِ دولت سی
مین کیونکر آبرو کی واسطی بی آبرو ہوتا

کہا بونکی عوض لازم تہا اس ساعت مین ای واعظ
کوئی پہلو مین خم ہوتا نہ خم ہوتا سبو ہوتا

لگا لیتا گلی اوسکو کسی دن تن نہائی مین
نہونا کاش مین تسلیم موجِ آبجو ہوتا

کیا پوچھتے ہو عشق مین کیا فایدا ہوا
اک داغِ دل ہی وہ بھی تمہارا دیا ہوا

آیا ہی خط جواب مین پرزی اوڑا ہوا
پڑھتا ہون مین نصیب کا اپنی لکھا ہوا

کیون سنکی ذکرِ غیر جبین پر شکن پڑی
کیا یہ بھی میری بختِ نگون کا گلا ہوا

دیتا فریب کیا مجھی واعظ بہشت کا
مین رند بادہ کش نہوا پارسا ہوا

آئی لحد پہ وہ بھی نہین اب یہی امید
اچھا ہوا مریضِ محبت بُرا ہوا

شکرِ جفای یار سی فرصت کہان نصیب
جتنا ادا کیا اسی اوتنا قضا ہوا

مدت کے بعد سنکی وہ غمگین ہوئی تو ہون
اتنا اثر فغان مین ہوا ہی تو کیا ہوا

سو سو لگاوٹین ہین شبِ وصل عذر دیکھنا
سرمہ ہی چشمِ یار پہ کیا ہی پسا ہوا

پایا عدو ہی خانۂ دلدار کا پتا
قسمت سی غول ہی بھی خضر رہنما ہوا

۸۵ تسلیم کیا کہون بتِ نا آشنا کا حال
اغیار کا ہوا نہ ستمگر مرا ہوا ملا

سمایا ہی نظر مین اسقدر عالم شبِ غم کا
کہ اپنی صبحِ عشرت پر گمان ہی شامِ ماتم کا

اودھی چھا رہی ہی شعلۂ دل جھلملا کی
مری داغون پہ جوبن ہی چراغِ شامِ ماتم کا

لہو حسرت سے رو دیتی ہین زخم کر چارہ گر سنکر
مری زخمون کو طعنہ ہو گیا ہی نام مرہم کا

کہون کیا پستی طالع اگر بخشی بلندی بھی
بنایا ظالمون نے سر کو میری قبہ پرچم کا

بدل سکتی نہین خلقت کسی کی پاک طینت سے
کہ اب تک شور ہی پانی حرم مین چاہِ زمزم کا

۸۶ کجی کافر کی ہی تسلیم کیا کوئی مٹائے گا
نکل سکتا نہین شانی سی بل گیسوی پرخم کا ملا

خارِ حسرت دل مین تھا یا کوئی کانٹا اک کا
ٹکڑی ٹکڑی ہو گیا دامن الجھکر آہ کا

بیکار ہی تسلیم گلۂ ترکِ سخن کا
کہنا وہ مرا کیا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

٨٨ — ردیف بای موحدہ — ١٦

دردمندون کی نہین تقصیر یہ ہین ہم تا شباب
کوئی طفلِ اشکِ محرومی نہ پہونچا تا شباب

پارسائی ہو چکے آؤ نکالین حسرتین
خاک مین ناحق ملاتی ہو مرا اپنا شباب

کمسنی مین ملکی منہ چڑہی ن لاتی ہین ہمین
دیکھی کیا رنگ لاتا ہی ابھی اونکا شباب

دیکھتی ہین جب کسی نو خیز کی اٹکھیلیان
داغ دی جاتا ہی دل آکر ہمین اپنا شباب

تم تو کیا ہو صورتِ یعقوب ہین سوانِ شوق دیتی ہین
ہمنے دیکھا ہی نہین آنکھون سی یوسف کا شباب

دلمین جبتک ولولی تھی کیا نہین کہتے ناصحا
دیکھہ میری نوجوانی یاد کر اپنا شباب

آئی تھی قسمت کو رونی مثلِ شبنم رو چلے
پوچھتی ہو کیا ہماری نوجوانی کیا شباب

کچھہ سمجھکر جمع کین تھین دلمین آتنی حسرتین
کیا خبر تھی داغ دی جائیگا یون اپنا شباب

اب تمنا کی تمنا ہی دلِ ناکام کیون
ہوگئی رخصت جوانی ہی گیا ڈہلکا شباب

روتی گذری عمر مثلِ شمع کیا ہمکو خبر
کسکو کہتی ہین جوانی جوش کیا کیسا شباب

مل گئی جب خاک مین ثابت ہی اسپ خاک تھا
کیا بڑہاپا کیا لڑکپن کیا جوانی کیا شباب

بیخودی ہی جب کھلین آنکھین نشہ آیا کچھہ نظر
کیا کوئی تھا نکہتِ پیمانہ کا جھونکا شباب

وقتِ مشکل خود غرض دیتی نہین ہمدم کا ساتھ
آرزو میری گئین دلمین گیا تنہا شباب

کیسے کیسے جوش کیا کیا امنڈ اٹھتی ہی موت
دلمین کر دیتا ہی پیدا عالمِ دریا شباب

بیخودی حسرت تمنا ولولہ وحشت جنون
سو طرح کی آفتین اک جان کو لایا شباب

آج یہ عالم ہی کیا ہوتی ہوگی مشقِ ناز
جوبن تسلیم چرخِ پیر کا ہوگا شباب

چھوڑ کر آپ کو کیا خاک ہوں عالم میں
ایک تم ہی جو نہیں کار تو بیکار ہیں سب

شرر آہ و فغاں شعلۂ دود [illegible]
شام ہی سے صفت کوکب سیار ہیں سب

ان حسینوں سے عبث عہد وفا کی امید
فتنہ پرواز ہیں عیار ہیں مکار ہیں سب

۹۲
نہ رہا مشغلۂ آہ و فغاں بھی تسلیم
آج کس فکر میں غلطان گرفتار ہیں سب
۱۱

اک طرف نالاں ہیں ہم اک سو فغانِ عندلیب
آج ہو جائے گا گلچیں امتحانِ عندلیب

سنتی ہو تی گوش گل گر داستانِ عندلیب
جاے سبزہ باغ میں اُگتی زبانِ عندلیب

کیا طراوت خیز ہے اب کی برس جوشِ بہار
ہو رہا ہے سبز خارِ آشیانِ عندلیب

وصلِ عشقِ فغاں کے دن نہایت کم رہے
آشنا نالوں سے ہو کیونکر زبانِ عندلیب

خود بخود گل کا گریباں ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا
سن لیا کیا آج کچھ رازِ نہانِ عندلیب

قید ہوتی ہے نہ کر صیاد ویران آشیاں
رہتی ہے دو چار دن باقی نشانِ عندلیب

تنگیِ کنجِ قفس رنجِ اسیری داغِ گل
اتنے سامانِ ستم اور ایک جانِ عندلیب

منہ نکلوایا سوالِ آب و دانہ نے کبھی
شکر ہے ہونے نہ پائی کسرِ شانِ عندلیب

باغباں گر تو نہیں امید اشک ہی [illegible]
آسماں سر پہ اٹھا لی کی فغانِ عندلیب

باغ سارا سرخ کر دی گی برنگِ ارغوان
گر سلامت ہے چشمِ خونفشانِ عندلیب

۹۳
نغمہ سنجی آئی فیضِ نالۂ تسلیم سے
ورنہ کیا تھی باغباں پہلی زبانِ عندلیب
۷

ہو سمندر میں جاے آبِ شراب
پئیں ہم رند بےحساب شراب

پی رہے بزمِ عیش میں ساقی
شیشے چھالی ہیں خونِ ناب شراب

| | |
|---|---|
| رند ہون چاہیے پسِ مردن | غسلِ میت کو چاہیے آبِ شراب |
| زاہدا میکدی سے کر پرہیز | زہد کو کرتی ہے خراب شراب |
| رات دن عکسِ روی روشن سے | ماہ ساغر ہی آفتاب شراب |
| بند آنکھین ہین جوشِ مستی مین | ہو گیا عالمِ شباب شراب |

دہر مین کھانے پینے کو تسلیم
چاہتا ہون فقط کباب شراب

## ردیف بای فارسی

٩٤     ٩

| | |
|---|---|
| مل گئی خاک مین پامالِ ستم آپ سی آپ | مٹ گئی ہم صفتِ نقشِ قدم آپ سی آپ |
| آنی والی ہی مقرر کوئی آفت دلپر | آج گھبراتا ہی کچھ سینی مین دم آپ سی آپ |
| تھی وہ مشتاقِ اسیری کہ اسیری کی لیے | بڑھ گئی جانبِ زنجیر قدم آپ سی آپ |
| لاکھون صدمی جو اوٹھائی نہین سون | بڑھ گئی آپ کی یہ مشقِ ستم آپ سی آپ |
| مین تو شکوہ بھی نہین صبحِ طرب سی کرتا | مُنہ چھپا لیتی ہی شامِ شبِ غم آپ سی آپ |

کس لیی پوچھتی ہو رازِ محبت تسلیم
بات جو ہوتی ہی کہدیتی ہین ہم آپ سی آپ

## ردیف تای فوقانی

٩٥     ٣٠

| | |
|---|---|
| اوٹھ گیا ہاتھ سی کیا وہ گلِ تر آج کی رات | کفِ افسوس ہی ہر برگِ شجر آج کی رات |
| میری پہلو مین ہی وہ رشکِ قمر آج کی رات | جا دلِ غیر مین او داغِ جگر آج کی رات |
| خبرِ ہجرِ غریبان نی گلا گھونٹا ہی | کیسی خاموش ہین مرغانِ سحر آج کی رات |
| وصل مین دیدۂ غماز کا ہوتا ہی گمان | بند کیونکر نکرون روزنِ در آج کی رات |

ابتو غمخوار بھی بالین پہ نہین قسمت سی | بیکسی کس سے کہون درد جگر آج کی رات
عیسی نے مانا کہ ہوا دن بھی وہ آئی بھی مگر | چارہ گر کسکو ہی امید سحر آج کی رات
کیون عدم سی نہ سحر چاک گریبان آئی | لی گئی تھی مری مرنی کی خبر آج کی رات
روز سنتا ہون تقاضای اجل کی طعنے | مجکو مرجانی دی ای درد جگر آج کی رات
نیند ہی آتی ہی مجکو نہ اجل آتی سے ہے | تیرہ بختی سی ادھر ہو نہ ادھر آج کی رات
سامنی یار کی کیون آنکھہ سی ٹپکی آنسو | گر گئی میری نظر سی یہ گہر آج کی رات
آپ آتا ہی نہ تو پاس بلاتا ہی مجھے | بیوفا کیا ہی تجھی مد نظر آج کی رات
ہجر مین کس سے نباہی گی وفا کی شرطین | بیکسی ہاگی ادھر تو کہ ادھر آج کی رات
کس طرح وصل مین رہتا ہی نظر سی پنہان | ہم تجھی دیکھتی ہین ہوی کمر آج کی رات
وعدہ کرتی ہو اگر چار پہر رہنے کا | بھول جانا نہ کہین کل کی سحر آج کی رات
کچھہ اجل سے گلہ روز مصیبت کرلون | اتنی فرصت دے مجھی درد جگر آج کی رات
آنی والا ہی کوئی پردہ نشین بالین پر | بیخودی چاہیی تجھی بھی حذر آج کی رات
دن ہی بلبل یہ سر شور ہی اللہ کری | قفس تنگ مین ہو تجکو سحر آج کی رات
صبح ہونی دو ملائی گا نہ آنکھین وہ شوخ | اور مہمان ہی عنایت کی نظر آج کی رات
ہان ہی بہر خلش ای غم کہ ذرا دل بہلی | مشغلہ کوئی تو ہو تا بسحر آج کی رات

٩٦ — آہ کیا نالہ و فریاد و فغان کہان تسلیم | ایک مین ہم نہین باقی ہی اثر آج کی رات — ١٧

خیال صبح کا دھڑکا نہ تمہارا رات | بنے تھی طول مین زلف سا رات
تپ فرقت سے مثل شعلہ شمع | برابر صبح تک بیٹھا اوٹھا رات

خاک میں جب مل گئی یہ جلوہ و تزئین عبث — گل عبث چاک و عبث شمع سر بالین عبث

مجھ میں کیا باقی رہا جینے کی ہو جس سے امید — چارہ گر درمان میں ہو اب نہ یاں تسکین عبث

رنج و راحت عشق لیلی میں وہ مجنون تھی ایک — کھینچتے ہیں قیس کی تصویر کو غمگین عبث

دیتی ہی تعلیم ماتم دیکھ تو کس رنگ سے — تلخی فرہاد کو سمجھی ہی یاں شیرین عبث

بلبل و صیاد کی جھگڑے میں جل غیر کیا — بیٹھے بیٹھے بول اٹھتا ہی تو اے گلچین عبث

فرق لائی ہے خیالی میں تیری صورت سے — آئینے سے بدگمانی ہی بت خود بین عبث

گلشن عالم میں عارض ہستی ہے سو ہے بیکار ہی — جس طرح سے تیری محفل میں گل قالین عبث

شمع میں بھی ہے سحر ہونے ہی یاں فکر دوست — کیوں احبا پڑھتے ہیں بیٹھے ہوئے تلقین عبث

ہیں تیرے شعر و نہیں کہاں تسلیم جای اعتراض
دیکھتا ہی نقطہ دیدۂ بد بین عبث

بھول کر آئے ہیں ہم آج ادھر کیا باعث — پوچھتے ہیں مرا احوال ایک سے کہہ کیا باعث

چارہ گر کوئی دوا کی نہ مداوا نہ علاج — نہ ہو بیخود آج ہے کم درد جگر کیا باعث

مر گیا شب کو ترا بیسر و سامان تو نہ — ٹکڑے ٹکڑے ہی گریبان سحر کیا باعث

بدگمان ہی میں سے ہی کچھ جو نہیں ہے ظالم — بچھی جاتی ہی تری آج نظر کیا باعث

زلفیں کھولی ہوئی ہیں رات بھر کرتے ہو — تمکو مطلق نہ رہا پاس کمر کیا باعث

کیا میں غربت سے وطن کو نہ پھرونگا زندہ — لپٹی جاتی ہی مجھی گرد سفر کیا باعث

کچھ نہ پوچھو صفت نقش قدم بیٹھے کی ہم — خاک اڑاتی ہیں سر راہگذر کیا باعث

ہای کوئی تو خبر لو کہ مرا دل ٹھہرے — ناصح آیا نہیں دن سے پہر کیا باعث

پوچھتی تھی ہو تسلیم زبانی کا مزاج — آج تک اپنی نہیں تمکو خبر کیا باعث

۹ **ردیف جیم تازی** ۱۰۱

ہوش کیسا ضبط کیا جاتا رہا اگلا مزاج
چارہ گر آکر خبر لی پھر مرا بگڑا مزاج

مرگ آزردہ خفا قاتل کشیدہ تیغ تیز
دیکھتی ہین وقت آخر آہ کس کس کا مزاج

زلف لائی پیچ مین یا چشم دی تری فریب
عاشقِ جانباز ہون کہتا ہون سیدھا مزاج

وہ سبکروحِ جہان ہون آن بھی نہتی نہین
بوی گل ہون گل کا بھی دیکھا نہین جاتا مزاج

گو گداتی ہی بحد یہ بات بھی کرتا نہین
خاک سی گرتا ہی کیا کیا خاک کا پتلا مزاج

ہون یہ حیران کیون جلاتا ہی غمِ حسنِ صبیح
سرو ہی کافور کا لکھا ہوا دیکھا مزاج

ایک ساعت مین بدلتا ہی ہزارون رنگ یہ
ہی زمانہ بھی کسی محبوب کا گویا مزاج

سنتے ہی حرفِ سوالِ بوسہ بگڑا ہی اسقدر
واہ وا ای جانِ جان بس آپکا دیکھا مزاج

۱۴ ۱۰۲

بیزری ہی زرد رو ہوتا ہی انسان جی ہر مین
پوچھتا ہی کون ای شیطلِ مفلس کا مزاج

وصل کی شب اولی شکوی تو زبان پر لانہ آج
ای بتِ کافر خدا کو مان منہ کہلوانہ آج

خون ہو لاتا ہی شب تکلیف مین سامانِ عیش
ساقیا دکہلا مجھی شکلِ می و مینا نہ آج

ای دلِ کم حوصلہ کیون چھیڑتی ہی دو دیا
ناز ہی کیا بارِ احسان تہامئے جو اوٹھانہ آج

جی بہل آتا ہی سو یعنی ہی دمِ ہجرِ بتین
ناصحِ مشفق مجھی للہ تو سمجھانہ آج

مر کی بلبل کو ملی ہر قیدِ ظالم سی نجات
اب نگلچین کا خطر صیاد کا دھڑکا نہ آج

کہل گئین آنکہین سرشکِ گرم کی تاثیر سی
عالم سویا مین ہی جی کہول کر سویا نہ آج

جس طرح ہوگا شبِ فرقت بسر کر لینگی ہم
وہ تو کب آتی ہین تو بہلا ہی اجل آنا نہ آج

کہل گئی سیاہی دل کی شگافِ زخم سی
قطرۂ خون سمجھی تہی سو وہ بھی کچھ نکلا نہ آج

ناقۂ زنجیر سی آگاہ کرنا ہی او نہین
اسقدر اہی ناتوانی پاون تو پھیلا نہ آج

بیخبر سمجھا مجھی یا کن ترانے کم ہوئے
کچھ تو پردہ تھا جو اوس بت نے کیا پردا نہ آج

قیس کل رسوائی تہا سو ہمنی ای جنون
جانکر فالِ جنون طوقِ گلو پہنا نہ آج

جو کیا سب یاد ہی تحریر کی حاجت نہین
نامۂ اعمال ہی کر کیجیے رسوا نہ آج

ہی یہ نفرت مجکو اپنے سے جو ہوتی وہ ہو
رنگ رو میرا مری تصویر سی ملتا نہ آج

سلخ

طرح مین ہی اک غزل تسلیم لکھنا چاہی
خامۂ جادو بیان کو روکنا اصلا نہ آج

۳٦ ھ

چاہیے مینا ہی می کو سجدۂ شکرانہ آج
سر کی بل آتا ہی زاہد جانب میخانہ آج

کیا ہوا کیسی پلادی ساقیِ مستانہ آج
عقل سی مین آشنا غفلت سے ہون بیگانہ آج

اپنی جوبن پہ فدا ہے آپ شمع خانہ آج
جنبش شعلہ ہی پرواز پر پروانہ آج

خواب کیسا رات بہر رویا کیا سن سنکی یار
قصۂ مرگِ عدو سمجھا مرا افسانہ آج

رخصت اے واعظ مبارک قیدِ مشرب آپکو
رکھتی ہی توبہ ہماری لغزشِ مستانہ آج

چھیڑتا ہی کس لیی ساقی خدا کی واسطی
چوسنی دی ہمکو جی بہر کی لبِ پیمانہ آج

گورکن ہین منتظر بیکار رکھا ہی کفن
اب نکالی مرگ ہمسی نازِ معشوقانہ آج

دی جگہہ دل مین لحد نی اقربا رخصت ہوئے
اپنا بیگانہ ہوا اپنا ہوا بیگانہ آج

پیٹتا ہی سر کو شعلہ روتی ہی شمعِ لگن
رونقِ بزمِ طرب ہی ماتمِ پروانہ آج

کل نگاہ منتظر ڈوبی ہوئی تہی جام مین
پھرتی ہی آنکھونمین میری گردشِ پیمانہ آج

اسقدر چمکی ہی بختِ آسمان سی مفلسی
شعلۂ فریاد ناکامی ہی شمعِ خانہ آج

مرگئی ہی شاید بہڑک اوٹھی ہمارے داغِ دل
سینۂ مدفن نظر آتا ہی آتشخانہ آج

دشت مین کس شکلِ لیلی نی قدم رکھا — گھر بھلائی دیتی ہی مجھسی ویرانہ آج
کیا کہون مین ظلمتِ شامِ جدائی کا فروغ — آفتابِ صبحِ محشر ہی چراغِ خانہ آج
جسکو دیکھا ایک نظر دو دو پہر آیا نہ ہوش — گردشِ چشمِ پری تھی گردشِ پیمانہ آج
پردۂ مینا سی کھینچا بی تکلف شوق نی — دخترِ رز سی آنکھ ملتی ہی ہوا یارانہ آج
دیکھکر خنجر بکف مقتل مین اوس سفاک کو — اور کچھ سمجھا رہی ہی ہمتِ مردانہ آج
کوئی مژدہ ہاتھ دل کا مقرر ساتھ ہے — طفلِ اشک آتی ہین گرتی پڑتی بیتابانہ آج
خانۂ صیاد مین کل وہ ہی ملتا ہی کیا — آب و دانہ اشک کا ہی ہمکو آب و دانہ آج
پہر بھی کیا کیا ہمین برہم کری گی یار کو — ہر طرح الجھا ہی زلفِ پر شکن سی شانہ آج
آگیا جلسی مین شاید عہدِ شوخی کا خیال — پای بوسِ شمعِ محفل ہی سرِ پروانہ آج
حشر تک رہتا ہی ماتم عاشقون کا دہر مین — دل دکھا دیتا ہی کیا کیا قیس کا افسانہ آج
چھوڑ کر یا کام مجکو وہ گیا پہلو سی کون — چشمِ حسرت بنگیا ہی روزنِ کاشانہ آج
بی تری آوازِ قلقل شورِ ماتم ہی مجھے — بنگیا ہی ایک چشمِ خونفشان پیمانہ آج
عینِ مستی مین خیال آتا ہی اپنی عیش کا — توڑ دی واعظ کی سر سی شیشہ و پیمانہ آج
گر یہی ہی ہمتِ شورِ سلاسل دیکھنا — آسمان سر پر اوٹھا لیگا ترا دیوانہ آج
زاہدِ بیدین کی ضد پر چاہتا ہی دل مرا — پہر کرون تعمیر صحنِ کعبہ مین بتخانہ آج
مرتی مرتی سخت جانی نی دیا اک اور داغ — دستِ دشمن مین ہی قاتل کا ہوا شانہ آج
نشۂ جامِ مئی وحدت نی وہ بخشا سرور — گر گیا نظرون سی ہی ساقی ترا میخانہ آج
ہر قدم کی ساتھ ہی شورِ مبارکبادِ حشر — پہنچی ہی کشتن تمام کی بہر بھی ترا دیوانہ آج
بی تامل سر تہِ شمشیرِ قاتل رکھدیا — ہم بھی جانبازی کو سمجھی بازیِ طفلانہ آج

گرمیِ جوشِ جنون ہی بسکہ ہوں آتش قدم
دانۂ یاقوت ہی زنجیر کا ہر دانہ آج

محتسب کا خوف آثارِ قیامت ہو گیا
بند شکلِ بابِ توبہ ہی درِ میخانہ آج

پھر نہ آیا جا کے یار ہو وفا میں مر گیا
عمرِ رفتہ بن گیا میری لیی جانانہ آج

ہوں وہ دیوانہ کہ مجکو قید صحرا بھی نہیں
خانۂ زنجیر ہی میری لیی ویرانہ آج

مذہبِ تسلیم دو دن ایک صورت پر نہیں
کل تھی قبلہ کعبہ دیکھا ساکنِ بتخانہ آج

۱۰۴ ردیف جیم فارسی ہلے

اتنی زحمت نہ اے ستمگر کھینچ
پھینک شمشیر کند خنجر کھینچ

اور رستے ہیں سیکڑوں ہیں تو دل سے
تیر پہچان کر ستمگر کھینچ

ٹوٹ جائے گا دل جو ٹوٹا یہ
چارہ گر خار پا سمجھ کر کھینچ

چین لوحِ جبین پہ یار نہ ڈال
ورقِ مہر پر نہ مسطر کھینچ

شرطِ بیتابیِ جگر ہے یہی
رات بھر نالے کھینچ دن بھر کھینچ

اوسکو پروا نہیں اگر تسلیم
۱۵ پھر تو کیوں نالے زندگی بھر کھینچ ۵ش

کھولدو گلشن میں اگر مشکبو کاکل کی پیچ
دو قدم چل کر بلا دو خاک میں سنبل کے پیچ

فصلِ گل میں گر اسیرِ دام ہی افسوس کیا
سیکڑوں ایسی ہیں الجھیں قسمتِ بلبل کے پیچ

ایسی کھائی محتسب نے سیکتہ میں آنچ ہول
آ رہا دستار کا گرہن میں سی کھل کی پیچ

ماری تھے ہونگے کلیوں میں تک خارِ غیر
چل گیا جس وقت اپنا ساتھی اوس گل کے پیچ

وہ کہاں تحقیق اپنے وہ کہاں تسلیم ذوق
خاک ہم سمجھیں کلامِ شاعرِ آتش کے پیچ

١٠٦ — ١٢

بیوفا باتین بنا جاتا ہی کیا کیا جھوٹ سچ
وصل کی امید پہ سنتا ہون جینا جھوٹ سچ

تیری وعدہ پہ نہین مین زہر کہا جاتا ہون مر جانی کو تن
دیکھہ لینا ہی یہ تیری آج میرا جھوٹ سچ

کچھہ تو ہو تسکین دل ظالم وعدہ اقرار وصل
ایکدن تو اپنی منہ سی کہہ دی اچھا جھوٹ سچ

پائی موقع اب تو کچھہ باتین ہی کر لیتی ہین ہم
رہ گیا ہی میری اونکی نہ کہین وہ جھوٹ سچ

ہمنشین سنتی نہ سنتی وہ بلا ہی دو گھڑی
کہہ تو لیتی اونسی کچھہ دل کی تمنا جھوٹ سچ

بیٹھکر دیر و حرم مین برہمن ہی شیخ بھی
عمر بھر ہمنی سُنی بیکار کیا کیا جھوٹ سچ

کوئی کیا سمجھی حسینان جہان کی گفتگو
سچ سراپا جھوٹ ہوتا ہی سراپا جھوٹ سچ

دشت غربت مین سع ہمراہ اونکی پنا ہی کون
کچھہ ابھی تک دی رہا ہی سلسلہ سا یا جھوٹ سچ

کوئی کیا جانی جو میری اونکی باہم ہین راز
کہتی و کہتی ہین جو کچھہ اہل محفل جھوٹ سچ

عمر بھر باتین سُنین ہر شب بت عیار کی
پر زبان شمع کو آیا نہ کہنا جھوٹ سچ

انتظار مرگ ہی بالین پہ آکر گاہ گاہ
نسخی لکھہ جاتی ہین خط اسی اطبا جھوٹ سچ

١٠٧ — ٥

رات ان چیزا اعتراض مدعی فرمائی
کیا ملا تسلیم تمکو کہہ کی اتنا جھوٹ سچ

کوئی کہنے کو کوئی سر بسر سچ
دہن تو ہی ہی کچھہ لیکن کمر ہا سچ

بہار افزا طلسمی کارخانہ
عجب عالم ہی یہ دنیا مگر ہا سچ

ہجوم خلقت کون و مکان کو
سمجھتی ہی تری تیغ دو سر سچ

حصول دو جہان سمجھی ہین وہ انکو
مقدر آگی نکلی یہ بھی گر ہا سچ

١٠٨ — ١٢

حقیقت مین خدا ہی جانی تسلیم
بظاہر تو سراپا ہی بشر ہا سچ

۱۵۸ **ردیف حای حطی** ۱۲

صورت نقش قدم کر بی نشان اچھی طرح
خاک مین ہمکو ملا ای آسمان اچھی طرح

چشم سے تلی دہن آیا ہی نظر ہر لخت دل
منزل مقصد کو پونہچا کاروان اچھی طرح

پھول کیسا ہمنی پتا بھی کوئی چھوڑا نہین
دیکھہ لی اپنا چمن ای باغبان اچھی طرح

ناز توبہ اوٹھہ نہین سکتا خدا کی واسطی
کوئی ساغر اور بھی پیر مغان اچھی طرح

عین فصل گل مین آنکھین بند کین صیاد نے
دیکھنی پائی نہ سیر بوستان اچھی طرح

ہو ہی گا کل جو کچھہ ہوگا نہین یون کل لکھا
آج تو سن لو مری تم داستان اچھی طرح

دیکھکر کہتی ہی مجکو تجھہ مین جنون کی سوج
تم کہان تہی آج تک ای مہربان اچھی طرح

لی نلون بوسہ لب رنگین کا خواب ناز مین
منہ وہ دیکھی ہی چھپا لی بدگمان اچھی طرح

فصل گل مین مست آجاتی ہین صیاد کو
کیجیئے دو چار دن مشق فغان اچھی طرح

ہونٹہ چپٹوائی کی لذت ہے نہین ملتی کبھی
چوس لینے دو کبھی اپنی زبان اچھی طرح

کم سمجھی ہی نہین عشق دہن مین کوئی شعر
فہم مین آتا نہین اپنا بیان اچھی طرح

۱۵۹ کیون نہ ہو ہنستا بیان سنکر دل احباب کو
پائی ہی تسلیم نے اچھی زبان اچھی طرح ۲۲

پانو پڑتا ہون مین ہمدامان کی طرح
گلی لپٹا لو گریبان کی طرح

کیا کہون صبح وطن مین تجھے
ہای ری شام غریبان کی طرح

خانہ برباد تو ہونے دی جنون
خاک اوڑاؤن گا بیابان کی طرح

غم اغیار بھی آیا ہمراہ
گور مین داغ عزیزان کی طرح

گلشن دہر مین پھرتی ہی صبا
آپ کی بی سر و سامان کی طرح

| | |
|---|---|
| ہمہ تن سوز جگر سے اپنے | داغ ہون سرو چراغان کی طرح |
| ربط باہم ہے نہ فرق آئی جنون | چاک دامن ہو گریبان کی طرح |
| پوچھتے کیا ہو مرے بستے کو | کچھ نہین آپ کی پیمان کی طرح |
| ہی جب راحت بھی تڑپتا ہی جگر | ہاے پیکان ہوئی پیکان کی طرح |
| ناامیدی مجھے تو سے اک دن | داغ دے جائیگی مہمان کی طرح |
| جاکے پھر یار نہین آنے کا | عمر بھر عمر گریزان کے طرح |
| ایک عالم ہے مرے رونے کا | رات بھر شمع شبستان کے طرح |
| قطرۂ اشک مرا گردون کو | آنکھین دکھلاتا ہی طوفان کی طرح |
| مجکو سے صبح ہنستا ہے مگر | نام کو صبح گلستان کی طرح |
| شب فرقت مین اوداسی بھی مری | ناز اوٹھواتے ہی مہمان کی طرح |
| سنے انجر ہے مرا ہنسنا رونا | غنچہ و شبنم بستان کی طرح |
| سینے جلکے تقدیر جو شکوہ تو سحر | مل گئے خاک مین افشان کی طرح |
| گذرے کیا دل پہ پشیمان بھی جو آج | پھری حسرت بھری ارمان کی طرح |
| جاتے ہین سو بھی عدم دنیا سے | تو گرفتار پشیمان کی طرح |
| روز وعدہ کی گھڑی بھی اے دل | نہین کٹتے شب ہجران کی طرح |
| دلربا ہے مری شوریدہ سری | آپ کی زلف پریشان کی طرح |

۱۵ فکر تسلیم ہے دشوار پسند
خاطر ناظم شروان کی طرح ۱۱۱

| | |
|---|---|
| بھول جاتا ہین بھی سکو تسکین باطل کی طرح | کاش دل ہوتا مرا بسمل کی دل کی طرح |

کیسی تنگ لیا ہی کنارِ حسرت مین
کہ نازکی سی تنِ نمناکِ یاسمن ہی سرخ

ہمیشہ پاکِ غم مین نگین مزاج احسان ہی
کہ غنچہ و بخودِ گلِ خندان کا پیرہن ہی سرخ

سکھائی تیشی نی آرایشِ عروسی کیا
دولہن کی طرح سراپائی کوہکن ہی سرخ

فراقِ یار مین شیشہ سی تھوکتا ہی لہو
کسی یقین ہی کہ رنگِ مئی کہن ہی سرخ

اوڑا ہی خونِ کفِ پا کا رنگ غربت سی
ہزار رحون کو جس غبارِ رہِ وطن ہی سرخ

۱۲۵۱ عروسِ مہر کا جلوہ قریب ہی تسلیم
فقط لباس ہی پہنی یہ پیرہن ہی سرخ مٹ

رہتا ہی تپِ عشق سی ہر عضوِ بدن سرخ
تن ہون صفتِ شعلۂ آتش ہمہ تن سرخ

کس رنگ سی مین آبلہ پا دشت کو آیا
کوسون ہی سرِ خارِ بیابانِ وطن سرخ

کیا بات ہی جو بات کی قابل نہین لیجان
غنچہ ہی تو کہتا ہی تمہارا سا دہن سرخ

سوزِ جگری کی ہی اسیری مین یہ تاثیر
ہر بال رگِ شعلہ ہی رگِ تارِ رسن سرخ

ہم مرکے ہوئی قاتلِ بیرحم سی یکرنگ
اوسکی ہی قبا سرخ ہمارا ہی کفن سرخ

کیا ماتمِ بلبل کی ہی گلزار مین شادی
پوشاک جو پہنی ہین عروسانِ چمن سرخ

۱۲۵۱ شنجرف سی کس شوخ نی نامہ لکھا تسلیم
کاغذ ہی برنگِ شفقِ چرخِ کہن سرخ مٹ

بسکہ تہا ہوش ربا یار پریزاد کا رخ
دیکھکر چھوٹ گیا مانی و بہزاد کا رخ

کٹتی ہین زیرِ قفس بیم و رجا مین گھڑیان
دیکھتی رہتی ہین بیٹھی ہوئی صیاد کا رخ

دلکو ترٹپاتی ہی امیدِ شہادت قاتل
کب ادھر ہوگا تری ناوکِ بیداد کا رخ

حیرتِ مرگ نی آئینہ بنایا دمِ قتل
دیکھنی پائی تہِ تیغ نہ جلاد کا رخ

ایک سی ہین مری محبوب کے دونون آنکھین | کیا رہا کاتب قدرت سی سر صاد کا رخ
کل تو تھی بیخودی رد مین بلای فلک | دیکھنا آج کدھر ہی مری فریاد کا رخ

مصرع طرح نہین فکر کی قابل تسلیم
بکتے جاتی ہو عبث یار پریزاد کا رخ

۱۱۴ ردیف دال مہملہ ۱۳

برلائی فلک کیا دل ناکام کی امید | اور رہ ہی شب وصل دلارام کی امید
پیری مین عبث وصل دلارام کی امید | بیکار ہی خورشید لب بام کی امید
کیون ناز اوٹھائین ستم زخم جگر کے | رکھتی نہین مانند نگین نام کی امید
وہ مست خرابات ازل ہون کہ یہان بھی | میخانون مین پھرتی ہی لیی جام کی امید
وہ آئین نہ آئین یہان عدہ ہی برابر | ای صبح ازل کسکو ہی اب شام کی امید
رو رو کی جو ملتی تھی گلی پاس سے شب کو | ہو گی وہ تری عاشق ناکام کی امید
رونا بھی اون چیزون پہ آتا ہی کہ جنکی | تقدیر مین ہونا تھا مری نام کی امید
ایسا نہو بلبل چمن دہر مین اکدن | پھر خار کو بھی تجھی گلدام کی امید
ای مرگ ادھر آ کہ ابھی خاک مین ملجای | بھاری ہی ستم چرخ جفا کام کی امید
وہ خاک بھی سنتا نہین میری پہ ابھی بھی | تا حق ہی خفا ہی دل ناکام کی امید
کرتا ہون تصور مین صدا یار سی باتین | قاصد کی نہ پروا ہی نہ پیغام کی امید
زیبا نہین پیری مین ہوای گل نوخیز | بیجا ہی خزان مین ثمر خام کی امید

کیا غم ہی گر اس طرح مین اچھی نہین اشعار
تسلیم کسی سے نہین انعام کی امید

۱۱۵ ۱۹

ہنس کو بہاتی ہین موتی کبک کو اخگر پسند
یہ مثل سچ ہی جہان مین طبیعت ہر پسند

بوی گل ہو مجکو رکھہ قید تعلق سی معاف
غیر بربادی نہین باغ جہان مین کچھ پسند

سر قبول داغ ہے منظور خار دشت پا
تو رگ سست جنون کر کاوش نشتر پسند

خاک مین ملنی نپایا تن کی صورت شکر ہی
حلقۂ فتراک کو آیا ہمارا سر پسند

بی سبب ہی غیر سی کم حوصلہ کہنا مجھی
یہ تری عادت نہین مجکو بت خودسر پسند

دیکھکر ہر صبح بہر جاتی ہی شبنم سوی چرخ
اس چمن کی گلبن آتی نہین تن پہ پسند

سچ تو یون ہی ہمین جا بی نا امیدی ہی نہین
آپکو میرا دل پر داغ ہو کیونکر پسند

دیکھکر ہنس دیتی ہین صدقی ہو اپنی بخت کے
اونکو ہی تیر اتر پنا او دل مضطر پسند

ایکدن سنگ در کعبہ سی پہوڑون گا اسے
گر نہین آتا تری چوکھٹ کو میرا سر پسند

چشم ہی جدا آنسو جذب کیسے نہین
کیا کری آوارگی اولاد کی مادر پسند

چھوڑ پہلو کو مری جا تجکو راحت ہو جہان
یہ نہین ہیتا بیان تیری دل مضطر پسند

بی تکلف خاکسارون کی بستر ہوتی ہی عمر
دیکھو کب ہی نقش پا کو بالش و بستر پسند

کیا کرینگی قتل مجکو گر طبیعت ہی ہی
آج تک آیا نہین اونکو کوئی خنجر پسند

اہل نعمت کو نہ کیا زینت ظاہر سی شوق
چرخ کو با اینہمہ ہی نیلگون چادر پسند

کسقدر رد خلائق ہون کہ بعد مرگ بھی
میری مشت خاک کو کرتی نہین صرصر پسند

کچھہ خدا کی شان ہی ورنہ لہو تو کیا کہون
یہ دل کم حوصلہ کم بخت ہو دلبر پسند

دیکھہ حسن کی الفت کہ میری قبر کو
آج تک ہی سبزۂ نوخیز کی چادر پسند

ہم گنہگارون کو بس ہی عذر بخشش کے لئی
ایک ہی سجدہ جو ہو جائی دم محشر پسند

شکر تسلیم نا تمامی اگر تارین جبین
یہ وہ نعمت ہی جسی کرتی ہی پیغمبر پسند

١١٦ نالے دن بھر ہیں رات بھر فریاد ۱۵ ہمہ تن بن گیا جگر فریاد

کس قدر ضعف تھا کہ تجھی سے | لب تک آئے نہ عمر بھر فریاد

ہو چکے صبح شام تنہا ئے | نا رسا آہ بے اثر فریاد

بے نصیبوں کی کون سنتا ہے | کیجیے کس امید پر فریاد

حشر برپا ہوا زمانے میں | نکلے سر پیٹتی جدھر فریاد

نکل آتے ہیں سنگی گھر سے وہ | کچھ تو لائی ہی راہ پر فریاد

وصل کی آرزو ہی فرقت تھی | میں زمیں پر ہوں عرش پر فریاد

وقت آخر ہے موت آتی ہے | اب نہ جا مجھکو چھوڑ کر فریاد

عشق میں جی نہیں بہلتا ہے | پھر رہی ہے ادہر ادہر فریاد

پھر ملے مجھسے آکے یا نہ ملے | دیکھ لوں تجھکو اک نظر فریاد

خضر کو سے نہ لایا خط کا جواب | تیرے غفلت سے ہی نامہ بر فریاد

صفتِ شیشہ ٹکڑے ہو نہ کہیں | دلِ نازک پہ رحم کر فریاد

دیکھنا عشق کی دو رنگی کو | شورِ خندہ ادہر ادہر فریاد

اُف نکرنے تھی سوزِ غم ہی نے | لوٹی کیا کیا ہے آگ پر فریاد

١١٧ دمِ پیری تو نے کھینچے تسلیم ۸
نالہ کوتاہ مختصر فریاد

ابتو کہتا ہی نہ گھبراؤں گا میں دلبر کی بعد | دم نہ لیگا اے دلِ بیتاب تو دم بھر کی بعد

اُف تھی وقتِ جوشِ مستی وہ اہی کیفیتِ شباب | چوستے ہیں ہم لبِ ساقی لبِ ساغر کی بعد

ہم بھی اے مشتاقِ مردن ہیں کہ قاتل کی خفا | شمع کی مانند سر پیدا کرینگے سر کی بعد

رو رہا ہوں میں ابھی افسوس میں پیشِ حباب | خانہ ویران کہاں جاؤنگی بھر گھر کی بعد
خجل ہیں کبھی چشمِ افشان سے بھی گئیں گے مضطر | مہر کا ہوتا ہی جلوہ جلوۂ اختر کی بعد
اسقدر تو سخت جانی لطفِ احسان چاہیے | تا بر وار گلو ہوں تیغ بھی خنجر کی بعد
حاصلِ آتش مزاجی غیر بربادی نہیں | مشت خاکستر ہی رہا شعلۂ اخگر کی بعد

بعد مردن اعتراض ہی تسلیم کیا
کیا خلل پیدا ہوئی قرآن کو پیغمبر کی بعد

## ردیف دال ہندی

۱۱۸

دو دن جہاں میں کی لی بتِ بدگمان گھمنڈ | آخر کہاں شباب جوانی کہاں گھمنڈ
نکلی چمک جھمک کی منہ پھر سٹ گئی | اپنی کا بھی نہ دیکھ سکا آسمان گھمنڈ
بیکس سمجھ میں پکیکی گہتی ہیں دست و پا | چھوڑا آئی اضطرابِ اجل میں کہان گھمنڈ
سنتی نہیں ٹھہر کی مری ایک بات ہے | اللہ اس قدر تجھی عمرِ روان گھمنڈ
وعدہ خلاف یار نی آخر کیا قبول | کیا کیا اثر پہ تھی تجھیں آہ و فغان گھمنڈ
نازان کمالِ خاص پہ ناحق عوام ہیں | یوسف کی حسن پہ نکری کاروان گھمنڈ

مانندِ خامہ صفحۂ ہستی پہ جھک کی چل
تسلیم کچھ نہیں جو کری نکتہ دان گھمنڈ

## ردیف ذال معجمہ

۱۱۹

ابتو ہی میری گلی کا بتِ پرفن تعویذ | غم نہیں لکھ کی جلایا کری دشمن تعویذ
مرگئی سیکڑوں رہی نہ بلا کا دھڑکا | ابتو بیکار ہے ہونا مرے مدفن تعویذ
پھوٹ نکلی جو دوپٹی سی کسی شب سرخ | دی گیا لطف چراغ تہِ دامن تعویذ

| | |
|---|---|
| باغ کو جاتی ہو ڈرہی نظر نرگس سے | پہنواہی رشک چمن غیرت گلشن تعویذ |
| نرم اکدن بہی نہ دل وس بت کافر کا ہوا | لاکہون رکہی تہ خاکستر گلخن تعویذ |
| دیکہکر چرخ سے مہر کو کرتا ہی نثار | دی سہاہی تری چہپکی کا وہ جوبن تعویذ |

۱۲۰
جیتی جی سب مین اثر ہی دم مردن تسلیم
نہ عمل کام کچھ آتا ہی نہ جوشن تعویذ
ے

| | |
|---|---|
| ہای ملانی یہ کیسا لکہا اولٹا تعویذ | غیر سہی اور وہ کہل کہیلی جو باندہا تعویذ |
| بہیجون کیا خط کہ شد بغض عداوت کے لئی | خون ہی میری کبوتر کی سے لکہے گا تعویذ |
| دم رخصت وہ نشانی کی لیی کہتی ہین | تم لو تعویذ مرا دو مجہے اپنا تعویذ |
| دل اکہڑا ہٹا ہی کوئی تفرقہ پڑتا ہی ضرور | غیر کی ہاتہہ سی پہر یار نی پہنا تعویذ |
| آئی وہ دوڑی ہوئی دیکہی سنکر بیتاب | ہو گیا دل کے لیی دل کا تڑپنا تعویذ |
| بی اثر ہی تو نکہو یہ بین مرون احباب | کہ مری ساتہ ملی خاک مین سینہ تعویذ |

۱۲۱
دل بیمار کی صحت کی لیی ای تسلیم
نہ مری یار کا نامہ نہ کسیکا تعویذ
۵

| | |
|---|---|
| دیکہکر حشر مین طومار عمل کا کاغذ | مین یہ سمجہا کہ مری یار نی بہیجا کاغذ |
| حال دل لکہتی ہوئی روئی مین کچہ ایسا اکہ تر | بہ گیا ہاتہہ سی مثل کف دریا کاغذ |
| جبتلک خط نہیں آتا نہیں آتا خط ہی | ساد کی جانی دو آئی گا نہ سادا کاغذ |
| خط جانان جو رکہا داغ پہ سوزش سی ہی | بن گیا مرہم کافور کا پہاہا کاغذ |

برہمی کی جو حقیقت لکہی اوسکو تسلیم
سطر مین بل کہائی لگین تاو مین آیا کاغذ

